بعون صانع مکین و مکان و فضل خلاق زمین و زمان

دفتر اوّل

# داستان امیر حمزہ

بار ہفتم

در مطبع نامی منشی نولکشور واقع لکھنؤ بہزاراں خوبی طبع شد

# آغاز داستان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

واقعہ نگاران رنگین تحریر و مورخان شیرین تقریر و کنندگان افسانہ کہن یاد دہندگان پارینہ سخن یوں بیان کرتے ہیں کہ سرزمین ایران جنت نشان میں ملک مداین کا ایک شہنشاہ تھا قباد کامران نام کام دہ مستمندان ناکام رعیت پروری میں لاجواب اور عدالت گستری میں نظیر اسکا نایاب عادل گستری اُسکے عدل کے روبرو چور معلوم ہوتا تھا فلاح و عیش سن و یار میں بیدار ظلم و بیداد خواب عدم میں سوتا تھا اسکے ملک میں محتاج و فقیر مثل عنقا بے نشان تھے اغنیا زکوۃ دینے کو محتاج ارباب استحقاق کوئی نہ ملتا تھا چیونٹیاں اور زیر دست و زبردست یکسان تھے باز گنجشک سے ہم آشیان تھے چھوٹا بڑا باہم دیگر دلجوئی کرتا تھا اور ایک دوسرے پر احسان نہ دھرتا تھا دن رات دروازے گھروں کے مثل چشم پاسبان کھلے رہتے تھے کہ دزد حنا تک آسیائے عدالت میں پیسا جاتا تھا چور چوری سے کبھی نام چوری کا زبان پر نہ لاتا تھا اگر راہ میں کچھ گرا پاتا تو ڈھونڈھکر مالک کو دے جاتا شجاع و شیر دل و رزم آور ایسا کہ رستم بایں شجاعت و توانائی اُسکے مقابلے میں مثل پیر زال ناتوان و بزدل گنا جاتا اور اس بادشاہ جمجاہ کے چالیس وزیر با عقل و دانش صاحب تدبیر تھے اور سات سو حکیم کہ افلاطون وارسطو انکے سامنے طفل دبستان تھے سب عقل و کیاست و فہم و فراست میں یکتائے جہان تھے ہر ایک علوم حکمت و ہندسہ و رمل و جفر و نجوم میں جالینوس و اقلیدس و فیثاغورث کو خطاب کے لائق نہ جانتا اور سات سو ندیم کہ علم ادب و علم مجلس میں ہر ایک متنفس استاد دوران اور چار ہزار پہلوانان کہ اگر سام و نریمان و رستم و زال انکے روبرو آتے تو سپر عجز کی میدان پہلوانی میں پھینک کر حلقہ شاگردی گوش میں لٹکاتے اور تین سو بادشاہ جنکا ہر ایک بجائے خود کوس لمن الملک بجاتا تھا اسکے باج گزار تھے سر اطاعت خم کیے ہوئے تھا بعد ازاں دس لاکھ سوار

کینہ خواہ اور چالیس سنہ غلامان زرین کمر مرصع منطق بجواہر اس بادشاہ کی مجلس رشک بزم فردوس تزئین میں حاضر رہا کرتے خدمت گذاری میں چست و چالاک جان نثاری کا دم بھرا کرتے اور اسی شہر میں ایک حکیم خواجہ بخت جمال نامے اولاد میں حضرت دانیال پیغمبر علی نبینا علیہ الصلوۃ والسلام کے مقیم تھا علم و حکمت و رمل و نجوم و جفر میں یادگار حکمائے سلف بے مثل و ندیم ملک النقش نامی وزیر شاہ نے اکثر اس حکیم کے احکام کو آزمایا اور تمناے تمام زانوے شاگردی اسکے روبرو تہ کیا اور ایسا اسکا معتقد و گرویدہ ہوا کہ ایکدم جدائی اسکی گوارا نہ کرتا چند روز کے عرصہ میں النقش نے علم رمل میں ایسی مہارت پیدا کی اور وہ دستگاہ بہم پہنچائی کہ خواجہ کا شاگرد رشید مشہور ہوا اور شہرہ اسکا دور دور ہوا ایکدن اسنے خواجہ سے کہا کہ شب کو بے شغلی سے دل جو گھبرایا میں نے تمہارے واسطے قرعہ پھینکا شکلوں کے ملانے سے معلوم ہوا کہ اختر تمہارا خانہ نحوست میں ہے چندے گردش تمہاری قسمت میں ہے چالیس روز تک اسی خانہ میں رہیگا پس اتنے دن گھر سے باہر قدم نہ رکھیے گا اور کسی کا اعتبار نہ کیجیے گا حتی کہ میں بھی اتنے دنوں تک سنگ صبوری چھاتی پر دھرونگا ملاقات آپ سے نکرونگا خواجہ النقش کے فرمانے کے بموجب اپنے گھر کا دروازہ بند کر کے عزلت گزین ہوا دوست و آشنا سے ترک ملاقات کرکے گوشہ نشین ہوا جب انتالیس دن خیریت سے گذر گئے ایام نحوست اور دلدر سر سے اتر گئے چالیسویں دن خواجہ سے نہ رہا گیا بیٹھے بیٹھے گھبرا گیا عصا ہاتھ میں لیکر گھر سے باہر نکلا کہ النقش وزیر سے چلکر ملاقات کیجیے اپنی صحت و عافیت سے اسکو خبر دیجیے کہ سوائے اُسکے اس شہر میں کوئی اپنا یار وفادار نہیں ہو و محبت شعار نہیں ہے اتفاقاً شاہراہ کو چھوڑ کر ویرانہ کی طرف سے دریا پر جا نکلا چونکہ گرمی کا موسم تھا تمازت آفتاب سے بیتاب ہو کر ایک درخت سایہ دار کے نیچے بیٹھ گیا ناگاہ ایک عمارت عالیشان سامنے سے نظر آئی مگر چار دیواری اسکی گر گئی تھی کچھ جی میں جو آیا تو ٹہلتے ٹہلتے اس طرف بڑھا دیکھا کہ اکثر مکانات مسمار ہو گئے ہیں دالان ٹوٹے پڑے ہیں لیکن ایک دالان قائم ہو مثل دل عاشقان پریشان سنسان اور اس دالان میں ایک کوٹھڑی کا دروازہ اینٹوں سے تیغا کیا صحیح و سالم رہا خواجہ نے اینٹوں کو جو ہٹایا دست راست کی طرف ایک چھوٹا سا دروازہ نظر آیا مگر مقفل خواجہ نے چاہا کہ کسی بیت سے اسکو کھولوں تھوڑی زور آزمائی کروں اس ارادہ سے اسمیں ہاتھ لگایا قفل ہاتھ لگاتے ہی کھل کر گر پڑا خواجہ نے بڑھ کر اسکے اندر قدم رکھا ایک تہخانہ دیکھا اسمیں سات گنج زر و جواہر بیش بہا کے شداد کے جمع کیے ہوے دفن تھے خواجہ اسمیں خوف کے سبب ٹھہر نہ سکا الٹے پاؤں واپس پھرا یہ خبر فرحت اثر سنانے کو النقش وزیر کے پاس گیا النقش نے جو خواجہ کو دیکھا بہت خوش ہوا اور مسند پر بٹھلا کے بعد اظہار اشتیاق بولا کہ آج چالیسواں دن تھا آپ نے کیوں تکلیف فرمائی کل میں خود شرف حضوری حاصل کرتا فیض صحبت سے اکتساب سعادت کامل کرتا خواجہ نے وہ چار باتیں کر کے ہفت گنج کی حقیقت کہی نعمت غیر مترقبہ کی کیفیت بیان کی اور کہا کہ ہر چند میرا اختر طالع چمکا کہ ایسا خزانہ لازوال نظر پڑا لیکن چونکہ یہ خزانہ ملک بادشاہی میں ہے مجھے غریب کو کب ہضم ہو سکتا ہے اس کے لینے کو میرا منہ کیا ہے لہذا میں نے اپنے دل میں تجویز کیا کہ آپ وزیر ہیں اور اس خاکسار کے دست بہ انتظار میں اس بیقیاس خزانے کا نشان آپ کو دوں آپ جو کچھ چاہیں اٹھا کے تحفہ بخشایش کریں اسکو شہریار و [illegible]

القش نے جو ہفت گنج کا نام سنا خوشی کے باعث پھولا نہ سمایا فی الفور دو گھوڑے تیار کروا کے ایک پر خواجہ کو سوار کیا اور دوسرے پر آپ سوار ہو کر خواجہ کے ہمراہ اُس ویرانہ کا راستہ لیا جاتے جاتے منزل مقصود تک پہونچا ہفت گنج کو دیکھتے ہی گھبرا گیا قریب تھا کہ شادی مرگ ہو جائے اسی خوشی میں اپنی جان گنوائے سوچا کہ میرے معشوق نے یہ دولت غیر مترقبہ مجھکو دی ہے اُسی کی عنایت سے ملی ہے مگر یہ حکیم خواجہ بخت جمال اس راز سے ماہر ہے تمام حقیقت حال اُس پر ظاہر ہے ایسا نہو کہ اپنے رسوخ کیواسطے بادشاہ کو مطلع کرے تو اسوقت اور لینے کے دینے پڑیں آفت میں جان پھنسے یہ دولت خدا داد بھی ہاتھ سے جائے اور بادشاہ خائن سمجھکر منصب وزارت سے معزول فرمائے بلکہ عجب نہیں ہے کہ گھر کو میرے ضبط کرے مجھکو زندان میں بھیجے اہل و عیال پریشان و حیران ہوں گھر بار کھودا جائے بے نام و نشان ہوں اس سے بہتر یہ ہے کہ خواجہ کو مار کر اسی مکان میں ڈال دیجیے بے وسواس خزانہ لازوال پر قبضہ کیجیے تا کنز مخفی تھا تو یہ راز کسی پر ظاہر اصلا نہو یہ سوچکر فی الفور اُسکو پچھاڑا چھاتی پر چڑھ بیٹھا اور خنجر اُسکی گردن پر رکھدیا خواجہ اُسکی اس حرکت سے ششدر ہوا اور کہنے لگا کہ ای القش تجھے کیا ہو گیا نیکی کا ثمرہ بدی ہوتا ہے احسان کا بدلہ یہی ہوتا ہے میں نے کون سی تقصیر کی کہ جسکے عوض تو نے میری یہ تدبیر کی ہے ہر چند اُس مظلوم مرد پیر نے زار زنالی کی عجز و انکساری کی لیکن اس سنگدل کا دل نہ پسیجا اور مطلق ظالم کو اُس مظلوم پر رحم نہ آیا جب اُس مرد ضعیف نے دیکھا کہ اس ظالم کے پنجے سے چھوٹنا محال ہے دم کے دم میں خبر میں بھی اسکے ہاتھ سے پامال ہونا چار ہو کر کہنے لگا شعر قاتل ہماری لاش کی تشہیر ہے ضرور + آئندہ تا کوئی نہ کسی سے وفا کرے + ای القش آخر تو تو مجھے ذبح کرتا ہے میرے خون ناحق سے دست ظلم بھرتا ہے مگر میری دو وصیتیں ہیں اگر تو عمل کرے تو میں بیان کروں آخر عمر اتنا ہی تیرا بار احسان گردن پر لوں وہ احسان فراموش بولا کہ جلد کہہ ڈال کہ پیمانہ عمر لبریز ہے خنجر بیداد خونریزی پر تیز ہے اس بیچارے نے کہا میر حسن احمد صابر بلگرامی شعر دوست سمجھے تھے جسے ہم وہی دشمن نکلا + راہبر جانتے تھے جسکو وہ رہزن نکلا + کہ میرے گھر میں سوائے آج کے کل کے کھانے کا ٹھکانا نہیں ہے مطلق آب و دانہ نہیں ہے للہ کچھ خرچ بھیجدینا اُن بیکسوں کی خبر لینا اور دوسری وصیت یہ ہے کہ میری منکوحہ کو امید فرزند ہے اتنا کہدینا اگر بیٹا تولد ہو تو اس کا نام بزرجمہر رکھنا اور بیٹی پیدا ہو تو تجھکو اختیار ہے جو جی چاہے سو نام مقرر کرنا یہ کہکر آنکھیں بند کیں اور کلمہ پڑھنا شروع کیا مظلوم تھا امیدوار مغفرت ہوا اُس قاتل بے درد نے خنجر بیدریغ سے خواجہ مظلوم کا سر کاٹا اور گھوڑے کو بھی ذبح کیا اور اسی تہ خانہ میں کہ خزانہ سے معمور تھا لاشوں کو گاڑا اور دروازے کو بدستور بند کر کے دربار گیا خنجر اور ہاتھ کا لہو دھویا دولت ددروزہ

القش کا سینہ بخت جمال پر بیٹھنا اور خنجر سے اسکا سر کاٹنا اور اُسکے گھوڑے کو مار ڈالنا



کے واسطے ایمان اپنا کھویا پھر سوار ہو کر اپنے گھر گیا دل مین بہت خوش و محظوظ ہوا دوسرے دن مع ترک سوار ہو کر پھر اس مکان مین پہونچا اور اُسے دیکھ بھال کر دار و غہ کو حکم دیا کہ یہان ہمارے واسطے ایک باغ تیار ہو اور باغ کے گرداگرد چار دیواری سنگ مرمر کی بنے اور اُس دالان کو پاٹ کر ایک بنگلہ فیروزے کا ہماری نشست کے واسطے بنایا جائے اسباب گرانبہا نادر روزگار بہم پہونچا کے اس عمارت گردون منزلت مین بچھایا جائے حکم کی دیر تھی فی الفور دار و غہ نے معمار مزدور سنگتراش شہر کے بلا کر مدد جاری کی چندروز کے عرصہ مین چار دیواری مع باغ بنگلہ تیار ہوئی الغش دیکھکر مسرور ہوا نام اُسکا باغ بیداد رکھا اور خواجہ بخت جمال کے گھر مین جاکر وصیت خواجہ کی بیان کی اور بہت تسلی اور تشفی دی اور بہت روپیہ دیکر کہا کہ تم اسکو اپنے خرچ مین لاؤ پھر جب ضرورت ہوگی امداد کیجائیگی تکلیف نہو نے پائیگی خواجہ کو مین نے تجارت کیواسطے چین کی طرف بھیجا ہی بہت جلد وہان سے منفعت اُٹھا کر پھر آتا ہی یہ کہکر اپنے گھر کی راہ لی اصل حقیقت دل ہی مین رکھی رباعی دوران بقا چو باد صحرا بگذشت + تلخی و خوشی و زشت و زیبا بگذشت + پنداشت ستمگر کہ جفا بر ما کرد + بر گردن او بماند و بر ما بگذشت

## داستان بزرجمہر کے پیدا ہونے کی اور مضمون کتاب ہویدا ہونے کی

عندلیب کلک عالمان قصص باستانی و طوطی خامۂ مدعیان تاریخ دانی یون ترانہ سنج عشرت ہی ہزار زبان سے چمن قرطاس مین شادیانہ خوان مسرت ہی کہ خالق دوجہان کے فضل و کرم سے وہ روز سعید آیا کہ بعد گذرنے مدت حمل کے جمعہ کے دن ساعت سعید مین خواجہ بخت جمال کی بی بی کے فرزند طالع بلند پیدا ہوا شعر صبح کہ شد ناخورشید آنج اپنا چراغ خانہ ہی + بزم مین با ہم ہجوم ذرہ دیروانہ ہی پہلے تو اُسکی مان خواجہ کو یاد کر کے اپنی تنہائی پر خوب اشکبار ہوئی اُسکے بعد لڑکے کی صورت دیکھکر اُس شمع اقبال پر پروانہ وار نثار ہوئی آفریدگار کا شکرانہ ادا کیا وصیت کے بموجب بزرجمہر اُسکا نام رکھا آغوش مادر مین پرورش پانے لگا خدا نے اپنے فضل سے سب آفات سے بچایا صانع مطلق نے دست قدرت سے وہ صورت بنائی کہ حسینان جہان نے اُسکے روبرو شرم کے باعث شکل اپنی چھپائی جبین انور سے آثار اقبال نمایان چہرۂ روشن سے شوکت و عظمت نور افشان جب بزرجمہر پانچ برس کا ہوا تو اُسکی مان ایک معلم کے پاس کہ وہ محلے کے لڑکون کو پڑھاتا تھا اور خواجہ بخت جمال کے شاگردون مین کہلاتا تھا لیگئی اور کہا کہ خواجہ کا حق تمپر بہت سا ہی اور یہ اسکا لڑکا ہی اُسکو تعلیم کروگے تو تمہارا نام ہوگا اُسنے بسر و چشم قبول کیا اور اُسکی تعلیم مین بدل و جان صرف ہوا ع سالے کہ نکوست از بہارش پیداست + معمول تھا کہ تمام دن ملا کے پاس نوشت و خواند مین مشغول رہتا اور چار گھڑی دن باقی رہے چھٹی پاکر اپنے گھر جاتا اُسکی مان جو کچھ محنت مزدوری کر کے بچا رکھتی اُسے کھلاتا اتفاقاً ایکدن کچھ کھلانے کو میسر نہ آیا بزرجمہر نے اپنی مان سے کہا کہ ابتو مارے بھوک کے انتڑیان قل ہو اللہ پڑھتی ہین اگر کوئی چیز ہو تو لا دیجیے اُسکو فروخت کر لاؤن کھانے کی فکر کرون اُسکی مان نے کہا کہ بیٹا تمہارا باپ کچھ چھوڑ نہین گیا کہ تمکو بیچنے کو دون آجکل دو تین

قیمت مجھسے طلب کرتا ہی ایسا غافل سمجھا ہی قصائی یہ جملہ سنکر گاے کی طرح سے کانپنے لگا اور بیتحاشا بزرجمہر کے پانون پر گر کر کہنے لگا کہ گوشت تو کیا میری جان بھی آپ پر قربان ہی جسقدر سرکار کی لونڈی حکم کریگی اتنا گوشت تحفہ کر لیکا ہر روز تول دیا کرونگا دھوکے سے بھی حرف طلب کبھی زبان پر نہ لاؤنگا مگر میری جان و حرمت کا خیال فرمایئے گا یہ راز زبان پر نہ لایئے گا اسی طرح صراف کو بھی کچھ احوال ماضیہ اسکا بیان کرکے ٹھیرا لیا پانچ دینار کا یومیہ مقرر کر لیا اور خوشی خوشی اپنے گھر مین بیٹھکر وقت کا انتظار کرنے لگا دوست و احباب نئے نئے جمع ہوے عیش و عشرت بیشمار کرنے لگا ع بگڑی بنجاتی ہی جب فضل خدا ہوتا ہی

## داستان مدعو ہونا بادشاہ کا القش کے باغ بیداد مین اور جشن ہونا اس بوستان مینو سواد مین

نخلبندان بوستان اخبار چمن پیرایان گلستان اظہار تختہ کاغذ صاف مین بسطرح اشجار الفاظ موقع موقع پر نصب کرتے ہین صحن شفاف قرطاس کو گل و ریاحین مضامین رنگا رنگ سے یون رشک تختہ ارژنگ بناتے ہین کہ جب باغ بیداد تیار ہوا نمونہ بہشت شداد نمودار ہوا القش خوشی سے پھول گیا فکر دارین بھول گیا فرط مسرت سے پھولا نہ سماتا تھا جامہ تن سے باہر ہوا جاتا تھا بادشاہ کی خدمت مین عرض کی کہ غلام نے حضور کی بدولت و اقبال ایک باغ تیار کیا ہی انواع انواع کے درخت ثمردار اور گل بوٹے کے لگائے ہین دور دور سے بصرف کثیر نادر نادر درخت منگوائے ہین باغبان نادر کار نخلبندی مین ہوشیار بہم پہونچائے ہین ہزارہا روپیہ صرف کرکے سیکڑون استاد اس فن کے بلوائے ہین ہر شخص یکتاے زمانہ ہی اپنے ہنر مین یگانہ ہی بیل بوٹے ایسے لگائے ہین کہ مانی و بہزاد اپنی صنعت سے شرمائے ہین مگر جان نثار کی نظر مین سماتا نہین خزان کا رنگ باغ مین معلوم ہوتا ہی جبتک ظل سبحانی خلیفۃ الرحمانی کا قدم مبارک اسمین جا نہ ہو ہین ناسخ سرسبز ہو جو سبزہ تر پایمال ہو ٹھہرے تو جس شجر کے تلے وہ نہال ہو امیدوار ہون کہ حضرت خاقان جہان شیرین زبان بطریق گلگشت کبھی اس طرف توجہ فرمائین خانہ زاد موروثی کا رتبہ فلک اعظم تک پہونچائین حضرت کے قدمونکی برکت سے باغ مین بہار آجائے ہر گل و غنچہ اپنا اپنا رنگ دکھائے از راہ غلام نوازی اگر دو ایک میوے نوشجان فرمائین غلام کو ثمر مراد حاصل ہو اشجار امید بار لائین بادشاہ نے اسکے التماس کو قبول فرمایا معروضہ اس کا درجہ اجابت مین لایا القش نے تسلیم بجا لاکر نذر گذرانی رخصت ہوا باغ مین آکر سامان دعوت کرنے لگا آنا فانا سب اسباب ضیافت کا مہیا ہو گیا اقسام اقسام کے کھانے تیار ہونے لگے طرح طرح کے میوے کشتیون مین چنے گئے ارباب نشاط کی حاضری کو حکم ہوا آتشبازون نے آتشبازی چھوڑنے کا موقع ڈھونڈھ رکھا روشنی کا سامان ہونے لگا ہزارہا گلاس چڑھ گیا جھاڑ فانوس دیوارگیریان صاف ہونے لگین موم کی کافوری شمعین چڑھائی گئین تھوڑی دیر کے بعد بادشاہ جمجاہ فلک رفعت خورشید طلعت دادگر انصاف پرور بھی مع ارکان دولت اعیان سلطنت سوار فرماے باغ بیداد ہوا القش کا شجر مقصود بار لایا القش نے ایک تخت رواں ہوادار اس تکلف کا بادشاہ کیواسطے تیار کیا تھا کہ شجر گل اور بوٹے الماس و یاقوت کے بنائے تھے اور چارون کونون پر چار طاؤس زمرد کے جڑے تھے ان طاؤسون کے جوف مین بخوردان جڑاؤ رکھے تھے

ہر طاؤس کے پہلو مین دو نرگس دان تعبیہ کیے تھے کہ کوزے جنکے مرصع لٹکائے تھے زمرد کے پتے الماس کے پھول بنائے تھے زیرہ اُسمین پکھراج کی کینون کا دیا تھا صانع بیچون کی قدرت کا نمونہ تھا جب بادشاہ کی سواری باغ کے قریب پہونچی التقش نے تو ہرکارے اور سوار خبر رسانی کو تعینات کر رکھے ہی تھے خبر دارون نے بادشاہ کی آمد آمد کی خبر دی مقدم مبارک شاہی کی دھوم ہوئی شعر صبا بر آمد ظل الٰہی جو ہوئی گلشن مین + گل وہ پھولے کہ سماتے نہین پیراہن مین التقش مع اپنے فرزندون اور مصاحبین معزز کے بطریق استقبال حاضر ہوا وہ تخت اور چالیس ہاتھی جنپر زربفت کی جھولین پڑی ہوئین ہودج اور عماریان طلائی جواہر نگار گنگا جمن کے کام کی پیٹھون پر کھنچی ہوئی زنجیرین اور ہیکلین نقرئی اور طلائی گردنون مین زربفت کی مستک پہ تکین دانتون پر چاندی اور سونے کی خولین چڑھی ہوئین سونڈ و دانت تمامی کی سونڈ دیان پڑی ہوئین آنکس الماس کی ڈنڈیون کے فیلبانون کے ہاتھ مین یکسر بنارسی پگڑیان چوڑی بہادرون کے سر پر قبائین زربفت کی بر مین زری کے کمربند کمر مین جڑ کٹے ہمراہ شمشیر کے گھٹنے کمخواب کی مرزائیان پہنے ہوئے بنارسی ایک پٹکہ کمر مین کسے ہوئے زری کے پھینٹے سر پر لپیٹے ہوئے برچھے اور ڈنڈے مرصع ہاتھون مین لیے ہوئے گرداگرد انٹھارہ نکارے کا بار اصبار فتار گھوڑون پر سوار گھوڑون کو جاتے اڑاتے ہنر اپنا دکھاتے قطار در قطار اور دس گھوڑے تازی عراقی عربی ولایتی کاٹھیاواڑ کچی جو گوشیا پچھلا تھلی ترکی تازی بغدادی کیپ ڈیلا مجنس پہنے اور سوا سو ٹانگن کوہی لیور پکوا شامی رنگون بسنت جاوی بخاری ٹٹو آل پیٹرمی کسکی قدم باز باد رفتار صبا کردار زمین پر قدم نہ جماتے خیال سے کھجاتے پری صورت بواہمیرت ایال ترشے ترشائے عطر مین بسے بسائے زین زرین سے مزین زر دوزی غاشیے تن پر پڑے ہوئے کلغی پوزی پٹہ دیچی بند ہیکل مرصع بجگائین سر پر لین جھومر لگے ہوئے جال کلاہون پیٹھون پر ابسر پاکھرین جواہر نگار بنجن طلائی ہاتھون مین زیربند پشمینے کے بندھے ہوئے بالا تنگ زرتار نگ سے کھنچے ہوئے کلابتونی الٹوے دورین سائیسون کے ہاتھ مین فی راس دو سائیس ساتھ مین طلائی کڑے سائیسون کے ہاتھون مین پڑے سرخ بنتیان سر پر باندھے گجراتی شرع کے گھٹنے پاؤن مین پہنے گلے مین مرزائیان سقرلاتی کارچوبی کام کی بھاری بھاری چونریان گنگا جمنی ڈنڈیون کی کہ جنکے بال بال مین موتی پروئے تھے لیے ہوئے مگس رانی کرتے تھے آگے پیچھے داہنے بائین جانورون کے حال کی نگرانی کرتے تھے اور کئی ہزار مہار شتر عربی بغدادی دکوہانی مارواڑی جیسلمیری بیکانیری جنکے اور جڑاؤ کجاوے کارچوبی سقرلات کمخواب کی جھولین پڑی ہوئین کلغیان سنہری و پہلی بانو پر چڑھی ہوئین نکیل ریشم اور کلابتونی ناک مین ہر ہر شتر سوار اپنی اپنی خود بینی کی تاک مین وہ کس بل بہ غرور چالاکی سے ہر ایک سانڈنی تنی چلی جاتی ہے غایت ناز و محبت سے شتر سوار کی گود مین سر رکھتی تھی کمال عالی ہمتی سے زمین کی طرف گردن نہ جھکاتی تھی اور کئی ہزار نقرئی اور طلائی کشتیان لعل یاقوت الماس زمرد پکھراج نیلم نیلک زبرجد مونگا فیروزہ وغیرہ جواہر آبدار بیش قیمت گراں بہا نایاب اور زیورات مرصع کار بے مثل لاجواب سے معمور اور کئی ہزار کشتی انواع اقسام سلاح از

قسم شمشیر خراسانی اصفہانی قزوینی پرتگالی گجراتی الیمانی مغربی جنوبی مصری فرخ بیگی تلوہ سروہی لچ بچ اور چھری اور قرولی پیش قبض کھجوا ماٹک کٹار دشنہ تمنچہ ہودی اور بندوق ولایتی ٹوپی دار تیغہ دار سلائی دار ہوادار اور طمنچہ ایک نال دونالہ ہفت نالہ ایکک وغیرہ سے جتی ہوئیں چشم بد دور اور علی ہذا القیاس تھان ہزار کمخواب زربفت چنا نوت مشجر مسروع گلبدن رعنا زیبا رومال دوپٹے پٹکے بنارسی گجراتی جامدانی کامدانی محمودی چندیلی شبنم حقن تارشمار نزار اندام ململ کا مچ مشجر تن سکھ تن زیب وغیرہ کے کشتیوں میں قرینے سے لگے ہوئے پوشاک سرمائی دوشالہ رومال پٹے گلوبند جامہ وار صدری قبا لبادہ گلیچہ عبا چکن بہت سلیقہ کے ساتھ چاندی کے خوان اور کشتیوں میں دھرے ہوئے ساتھ لیکے باہر گئے جلوخانے میں نذر گزران کے تخت کا پایہ پکڑ کے ہمراہ ہوا جب بادشاہ فلک بارگاہ باغ میں داخل ہوا دیکھا تو وہ باغ قابل گلگشت فرحت فزا ہے خوب آراستہ نفیس خوشنما پرفضا ہے دروازہ باغ کا بہت مرتفع ہے عظیم الشان چوکھٹ باز و چوب صندل کے آبنوس کا دروازہ اس پہ چاندی اور فولاد کی کیلیں جڑی ہوئیں نہایت مستحکم اور مضبوط

## بادشاہ کا باغ بیداد میں جانا اور بارہ دری میں تخت طاؤسی پر بیٹھ کر القش کو خلعت دینا اور رنج اٹھو



قابل استحسان سنگ مرمر کی چہار دیواری بنائی تھی اُسکے دروازوں میں جواہر کی تحریری پچی کاری کی تھی اور جا بجا دیوار میں جواہر کے درخت جو تعبیہ کیے تھے شاخیں اور پتے زمرد کے اور غنچہ و گل یاقوت و لعل کے بنائے تھے اُن کی شاخوں پر بلبل طوطی مینا قمری فاختہ لال و تیہو سینہ باز دھو ہریل کر کلا فیروزے زمرد و لعل کے بنا کر بٹھائے تھے اور نیچے اُس دیوار کے ٹمٹان مینا کار انبر انگور کی بیل زمرد کی بنی ہوئی تھی اور خوشے موتیوں کے بجائے خوشہ ہائے انگور لٹکے ہوئے تھے اور اصلی خوشے اور پھل جو درختوں میں لگے ہوئے تھے پر تھیلیاں تاش بادلے کی چڑھی ہوئی تھیں اور ریشمی اور کلابتوں کی ڈوریوں سے کھچی ہوئیں قیمت میں ایک سے ایک بڑھی ہوئی تھیں روشیں بعض اور صفائی اس روش سے کی تھی کہ روشوں پر بلبلوں کی بیٹوں کا صاف گمان ہوتا تھا لیکے نگاہ پھسلتا تھا دیدہ تماشائی حیران

ہوتا تھا کیاریون مین پھولون کے ہر قسم کے درخت مثل گل لالہ نافرمان جعفری داؤدی بابونہ گیندا ہزارا دوپہری کی بیلا موتیا
موگرا چنبیلی جوہی سوسن رائے بیل سیوتی کیتکی کیوڑہ گل مہندی کلغا فرنگ دوپہریہ اور رنگ شبو سورج مکھی نرگس نازبو ریحان
عباسی زعفران گل چراغان کے لگے تھے اور کسی چمن کے گرد ٹٹی مہندی کی کتری ہوئی اور کسی کے گرد چنبے کی باڑھ اور
کسی کے چار کونون پر مولسری کے درخت قد آدم چھتے چھائے کھڑے تھے اور کسی چمن کے گوشون پر سرو صنوبر شمشاد
ہار سنگار کے سر بفلک ہوائے چمن مین انکی خوشبوئے صل علی اور ہی مہک اور شاخین پھولون کی بکمال اختلاط و محبت
سے باہم گریبان آغوش وہان غنچہ سے ایک دوسرے کا منہ چوم رہی تھین اور درختان میوہ دار کی شاخین پھولون سے
لدی ہوئی جھوم رہی تھین ہنس قرقرے سارس و لکلک چکور زرو شونیر خوشخرامی کر رہے تھے اور شاخہائے گلبن پر
ہزارون بلبل ہزار داستان کے چہچہے تھے سرو و شمشاد و صنوبر پر فاختہ و قمریان لباس خاکستری پہنے کوکو زنان اور
ہر چمن پر چار چار دروازے محراب دار چاندی کی تیلیون پر سبز مینا کیا ہوا کھڑے تھے اور انکے کنارون پر ستون چاندی کے
گول بجڑے ہوئے بکمال خوبصورتی سے گڑے تھے جا بجا فصیلون پر طاؤس رقص کنان اور چودہ چودہ پندرہ پندرہ برس
کی مالنین زربفت کے لنگے پہنے سبز سالو کی چنری گرد چکا ٹکا ہوا اوڑھے مانگ ٹیکا بندی ماتھے پر لگائے پہونچی کنگن
طلائی کلائیون مین پہنے بنائے مانگ مرصع بازوون پر چھاپ حنائی انگلیون مین بچھوے انوٹ پنجن پانون مین
ٹھیان سونے کے دانون کی گلے مین ڈالے طلائی اور نقرئی دستون کے بیلچے گھونگھرو لگے ہوئے ہاتھون مین نئے نئے
انداز کی نرالی گھاس روش پٹری کی سوکھی شاخ ٹوٹی ڈالی چمنون سے دور کرتی تھین ہر روش کو خس و خاشاک سے
صاف کرکے دیکھنے والون کے دلکو مسرور کرتی تھین انکی نرم نرم نازک کلائیان شاخ صندل کو شرماتی تھین
باریک باریک انگلیان حنائی انکی شاخ مرجان کو شمار مین نہ لاتی تھین سینۂ شفاف چشم بد دور گورا صاف صاف
اور اس پر ابھار نو نو سیب و ترنج جنکے آگے بدنما ہو انار اور لیمو شرماتا ہو جا بجا غول کے غول چمنون مین پانی بہاتی تھین
یاسمین نسترن گل مل کرتی تھین خوش الحانی سے چپکے چپکے کچھ گنگناتی تھین کسی روش کی گھاس سوکھی اکھاڑ کے ایک طرف لگا دی
کسی پٹری پر سبز ہری ہری دوب اکھاڑ کے بیلچے سے جمادی کسی کیاری مین درختون کے تھالے بنانے لگین کسی تختے پر عشق پیچے کی
کسی ٹٹی پر انگور کی بیل دوڑانے لگین اور آبجو بھی جو چمنون کے گرد جاری تھین وہ دریا اسکے کنارون پر بگلے قرقرے سرخاب
مرغابی بھی قطار در قطار بیٹھے تھے اور بڑے بڑے جو درخت تھے انکی ٹہنیون اور شاخون پر سفید و سبز و طلائی ریشم کی
جامی کمخواب سے مڑھے تھے اور جا بجا چبوترے سنگ مرمر و رخام سنگ موسی افشانی کے ہشت پہل بنے ہوئے تھے اور ہر ایک
چبوترے کے آگے حوض گلاب و عرق بید مشک و بہار و کیوڑے سے بھرے ہوئے تھے درمیان مین ہزارے فوارے بشکل
بلبل و فاختہ و قمری جواہرات کے تیار تھے اور چاندی سونے کے خزانے فوارون کے حوضون مین لگے ہوئے جاری تھے
سبب انکے ہر جال سے ہزارہ چھوٹتا تھا تو ہزار ہزار طرح کا لطف دکھاتا تھا دیکھنے والون کی آنکھون مین چکا چوندی آتی تھی ان باغ باغ

ہو جاتا تھا ناف باغ مین ایک ایسا بنگلہ فیروزے کا بنا ہوا تھا کہ کبھی اُسکے مقابل کا عالم مین کہین نہ بنا ہوا تھا اور
گرد اُسکے سایبان گنگا جمنی تمامی کے سُنہرے روپہلے ایستادون پر تنے ہوئے تھے درون مین چلونین سونے روپے
کی تیلیون کی کلابتون سے گندھی ہوئی پڑی تھین زربفت کے پردے یاقوت کی جھڑکیون مین زری کی ڈوریون
کے کھنچے ہوئے تھے صدر کے آستانے پر سات لاکھ اشرفی کا چبوترہ تیار ہوا تھا اور اندر اُس بنگلے کے ایک
تخت جواہر سے مغرق لگایا گیا تھا بادشاہ اس چبوترے پر ہوکر زینت بخش اریکہ شاہی ہوا اندرین گزرین النقش کو
نجراً امتیاز غیر متناہی ہوا باغ بیداد کی فضا دیکھکر اپنے باغ داد کی بہار کو خزانی سمجھا بے اختیار زبان مبارک سے فرمایا
کہ فی الحقیقت اس باغ کی زمین شداد کے باغ سے کم نہین اُسکو دیکھکر بہت خوش طبیعت ہماری ہوئی سڑکین صاف
روش قطع پھل تحفہ تحفہ میوے مزے دار پھول نایاب درخت ہموار حوض مفرح پر فضا بہت خاصی تیاری ہے اُسکی
بہار و تیاری کی صفت کانون سے سُنتے تھے اُسکو آنکھون سے دیکھا ماشاء اللہ نہایت دلچسپ اور عمدہ تیار ہوا ہے
مثنوی المترجمہ عجب باغ ہے رشک مینو سواد + اگر دیکھے رضوان تو ہو شاد شاد + کرے یاد جنت کی کم ایکبار + کہ دیکھی نہین
خلد مین یہ بہار + روش در روش اور چمن در چمن + کھلے ہین گل و لالہ و نسترن + کھلی ہے کہین جوہی اور سیوتی + کسی سمت ہے تختہ کیتکی
لڑاتی ہے نرگس کسی گل سے آنکھ + ملاتا کوئی گل ہے بلبل سے آنکھ + کسی سمت بلبل کے ہین چہچے + تدرو اک طرف کرتے ہین قہقہے +
مودب ہین استادہ سرو چمن + صنوبر ہین گرد چمن حلقہ زن + ہر اک سرو کی شاخ پر قمریان + بالحان داؤدی کو کو زبان +
لگے نخل ہین ہر طرف میوہ دار + ہے ناسپاتی و سیب و انار + جو ہین تاک مین خوشۂ زر لگے + تو کیا کیا ہین مجوار آنکھین تا کے +
روش پر کہین ناچتے مور ہین + منڈیرون پہ کرتے کہین شور ہین + النقش گردن زدنی بادشاہ کی تعریف کرنے سے
باغ باغ شگفتہ ہوکر پھولون نہ سماتا تھا فرط نشاط کے باعث جامہ تن سے باہر ہوا جاتا تھا عرض کرنے لگا کہ یہ سب
حضرت ظل سبحانہ کا صدقہ ہے ورنہ غلام کا کیا ہے یہ جان نثار کی عزت دوبالا ہوئی بکمال افتخار ہوا خانہ زاد کا پایۂ اعزاز
فلک تک پہونچا ہمعصرون مین وہ چند آبرو والا ہوا بعد اسکے بادشاہ نے خاصہ نوشجان فرمایا النقش نے صحبت
عیش و نشاط کو فرمایا رقاصان پری پیکر و معشوقان سیمین بر مجرا کرنے لگے ساقیان گلفام جام بلورین کو مئے ارغوانی سے
بھرنے لگے پیمانہ کی گردش دیکھکر جام فلک چکر مین آیا اور مدت سے زمانے نے اور ہی رنگ کھایا آتشبازی چھوٹنے لگی خُم نظارگیان
مزے لوٹنے لگی المختصر اکیس شبانہ روز تک بادشاہ نے اِس باغ مین داد عیش دی بائیسوین دن النقش کو خلعت جمشیدی
عطا کیا بعد اُسکے سواری حاضر ہوئی جہان پناہ سوار شاد شاد ہوا ایوان خسروی مین داخل ہوکر مصروف عدل و داد ہوا

گرفتار کرنا ملک النقش وزیر کا بزرجمہر بے تقصیر کو اور رہا ہونا اسکا نتیجہ النقش سے اور جمع کرنا بادشاہ کا وزرائے باتدبیر کو اور پوچھنا تعبیر کا اور دینا تعبیر کا

رباعی روزے پئے گلگشت چمن گردیدم + بر مرغ بچہ کلے بر سر شاخے دیدم + گفتم کہ بچہ کردی کہ برا مید زند + گفتا کہ دین باغ

ہوا تھا کیاریون مین پھولون کے ہر قسم کے درخت مثل گل لالہ نافرمان جعفری داؤدی بابونہ گیندا ہزارا جھری کی بیلا موتیا
موگرا چنبیلی جوہی سوسن رائے بیل سیوتی کیتکی کیوڑہ گل مہندی کلغا فرنگ دوپہریہ اورنگ شبو سورج مکھی نرگس نازبو مدن بان
عباسی زعفران گل چراغان کے لگے تھے اور کسی چمن کے گرد ٹٹی مہندی کی کتری ہوئی اور کسی کے گرد چنبیلی کی باڑھ اور
کسی کے چارکونون پر مولسری کے درخت قد آدم چھٹے چھٹائے کھڑے تھے اور کسی چمن کے گوشونپر سرو صنوبر شمشاد
بلند شگار کے سربفلک ہوا سے چمن مین انکی خوشبو سے ملی جلی اور ہی مہک اور شاخین پھولون کی بکمال اختلاط و محبت
سے باہم گرہم آغوش وہان غنچہ سے ایک دوسرے کا منہ چوم رہی تھین اور درختان میوہ دار کی شاخین پھولون سے
لدی جھولی جھوم رہی تھین ہنس قرقرے سارس اور کبک و چکور روشونپر خوش خرامی کر رہے تھے اور شاخہائے گلبن پر
ہزارون بلبل ہزار داستان کے چہچہے تھے سرو و شمشاد و صنوبر پر فاختہ و قمریان لباس خاکستری پہنے کوکو زبان اور
ہر چمن پر چار چار دروازے محراب دار چاندی کی تیلیون پر سبز مینا کیا ہوا کھڑے تھے اور انکے کنارونپر ستون چاندی کے
خول چڑھے ہوئے بکمال خوبصورتی سے گڑے تھے جا بجا فصیلونپر طاؤس رقص کنان اور چودہ چودہ پندرہ پندرہ برس
کی مالنین زربفت کے لہنگے پہنے سسر سالو کی چنری گرد چپکا ٹکا ہوا اوڑھے مانگ ٹیکا بیندی ماتھے پر لگائے پہونچی کنگن
طلائی کلائیون مین پہنے پہنائے ہاتھ مرصع بازوؤن پر چھاپ حنائی انگلیون مین بچھوے انوٹ پیجن پاؤن مین
کنٹھیان سونے کی دانون کی گلے مین ڈالے طلائی اور نقرئی دستون کے بیلچے گھونگھرو لگے ہوئے ہاتھون مین نئے نئے
انداز کی نرالی گھاس روش پٹری کی سوکھی شاخ ٹوٹی ٹاٹی چمنون سے دور کرتی تھین ہر روش کو خس و خاشاک سے
صاف کرکے دیکھنے والون کے دلکو مسرور کرتی تھین انکی نرم نرم نازک کلائیان شاخ صندل کو شرماتی تھین
باریک باریک انگلیان حنائی انکی شاخ مرجان کو شمار مین نہ لاتی تھین سینہ شفاف چشم بد دور گورا صاف صاف
ورا ابھار نور علی نور سیب و ترنج جنکے آگے بدنما ہو انار اور لیمو شرماتا ہو جا بجا غول کے غول چمنون مین پانی بہاتی تھین
ہنسی ٹھٹھول مل کی کرتی تھین خوش الحانی سے چپکے چپکے کچھ گنگناتی تھین کسی روش کی گھاس سوکھی اکھاڑ کے ایک طرف لگا دی
کسی پٹری کو ہری ہری دوب اکھاڑ کے بیلچے سے جما دی کسی کیاری مین درختون کے تھالے بنانے لگین کسی درخت عشق پیچے کی
اور کسی ٹٹی پر انگور کی بیل دوڑانے لگین اور آبجوئین جو چمنون کے گرد جاری تھین دو دریا اسکے کنارونپر بگلے قرقرے سرخاب
مرغابی بیچ قطار در قطار بیٹھے تھے اور بڑے بڑے جو درخت تھے انکی ٹہنیون اور شاخون پر سفید و سبز و طلائی ریشم کی
نامی کمنداسے جڑے تھے اور جا بجا چبوترے سنگ مرمر و رخام سنگ موسی افتانی کے ہشت پہل بنے ہوئے تھے اور ہر ایک
چبوترے کے آگے حوض گلاب و عرق بید مشک و بہار و کیوڑے سے بھرے ہوئے تھے درمیان مین ہزارے فوارے بشکل
بلبل و فاختہ و قمری جواہرات کے تیار تھے اور چاندی سونے کے خزانے فوارون کے حوضون مین لگے ہوئے جاری تھے ایسا کہ
جب انکے پرو بال سے ہزارہ چھوٹتا تھا تو ہزار ہزار طرح کا لطف دکھاتا تھا دیکھنے والون کی آنکھون مین بجلی آتی تھی دل باغ باغ

ہوجاتا تھا ناف باغ مین ایک ایسا بنگلہ فیروزے کا بنا ہوا تھا کہ کبھی اُسکے مقابل کا عالم مین کہین نہ بنا ہوا تھا اور گرد اُسکے سائبان گنگا جمنی تمامی کے سنہرے روپہلے ایستادون پر تنے ہوئے تھے در ہون مین چلونین سونے روپے کی تیلیون کی کلابتون سے گندھی ہوئی پڑی تھین زربفت کے پردے یاقوت کی جھڑکیون مین زری کی ڈوریون کے کھینچے ہوئے تھے صدر کے آستانے پر سات لاکھ اشرفی کا چبوترہ تیار ہوا تھا اور اندر اُس بنگلے کے ایک تخت جواہر سے مغرق لگایا گیا تھا بادشاہ اس چبوترے پر ہوکر زینت بخش اریکۂ شاہی ہوا اندرین گزرین النقش کو تمیز امتیاز غیر متناہی ہوا باغ بیداد کی فضا دیکھکر اپنے باغ واد کی بہار کو خزانی سمجھا بے اختیار زبان مبارک سے فرمایا کہ فی الحقیقت اس باغ کی زمین شداد کے باغ سے کم نہین اُسکو دیکھکر بہت خوش طبیعت ہماری ہوئی کیونکہ صاف روش قطع پھل تحفہ تحفہ میوے مزے دار پھول نایاب درخت ہموار حوض مفرح پُر فضا بہت خاصی تیاری ہے اُسکی بہار و تیاری کی صفت کانون سے سُنتے تھے اُسکو آنکھون سے دیکھا ماشاء اللہ نہایت عجیب اور عمدہ تیار ہوا ہے

مثنوی لمترجمہ عجب باغ ہے رشک مینو سواد + اگر دیکھے رضوان تو ہو شاد شاد + کرے یاد جنت کی کم ایکبار + کہ دیکھی نہین خلد مین یہ بہار + روش در روش اور چمن در چمن + کھلے ہین گل لالہ و نسترن کھلی ہے کہین جوہی اور سیوتی + کسی سمت ہے تختۂ گلتکی + لڑاتی ہے نرگس کسی گل سے آنکھ + ملاتا کوئی گل ہے بلبل سے آنکھ + کسی سمت بلبل کے ہین چہچہے + تدرو اک طرف کرتے ہین قہقہے + مودب ہین استادہ سرو چمن + صنوبر ہین گرد چمن حلقہ زن + ہر اک سرو کی شاخ پر قمریان + با لحان داؤدی کوکو زنان + لگے نخل ہین ہر طرف میوہ دار + ہے ناسپاتی و سیب و انار + جو ہین تاک مین خوشۂ زر لگے + تو کیا کیا ہین میخوار اُنکے تکے + روش پر کہین ناچتے مور ہین + منڈیرون پہ کرتے کہین شور ہین + النقش گردن زدنی بادشاہ کی تعریف کرنے سے باغ باغ شگفتہ ہوکر پھولون نہ سماتا تھا فرط نشاط کے باعث جامۂ تن سے باہر ہوا جاتا تھا عرض کرنے لگا کہ یہ سبب حضرت ظل سبحانہ کا صدقہ ہے ورنہ غلام کا کیا ہے یہ جان نثار کی عزت دو بالا ہوئی کمال افتخار ہوا خانہ زاد کا پایۂ اعزاز فلک تک پہونچا ہمعصرون مین وہ چند آبرو والا ہوا بعد اسکے بادشاہ نے خاصہ نوشجان فرمایا النقش نے صحبت عیش و نشاط کو فرمایا رقاصان پریپیکر و معشوقان سیمین بر مجرا کرنے لگے ساقیان گلفام جام بلورین کو مے ارغوانی سے بھرنے لگے پیمانہ کی گردش دیکھکر جام فلک چکر مین آیا اور مے سے زمانے نے اور ہی رنگ کھایا آتشبازی چھوٹنے لگی ستم ظریف کیان مزے لوٹنے لگی المختصر اکیس شبانہ روز تک بادشاہ نے اس باغ مین داد عیش دی بائیسوین دن النقش کو خلعت جمشیدی عطا کیا بعد اُسکے سواری حاضر ہوئی جہان پناہ سوار شاد شاد ہوا ایوان خسروی مین داخل ہوکر مصروف عدل و داد ہوا

## گرفتار کرنا ملک النقش وزیر کا بزرجمہر بے تقصیر کو اور رہا ہونا اسکا نتیجہ النقش سے اور جمع کرنا بادشاہ کا وزرائے باتدبیر کو اور پوچھنا تعبیر کا اور دینا تعبیر کا

رباعی روزے پے گلگشت چمن گردیدم + بر طرف گلے بر سر شاخے دیدم + گفتم کہ چہ کردی کہ ترا میسر شد + گفتا کہ دریں باغ

وے خندیدم ہا باغبان قدرت کی صناعی سے چمن دہر مین ہر وقت نیا پھول پھولتا ہی دیدہ ہوشیار عاقبت بین اُسکی صنعت کاملہ دیکھکر دنیا و ما فیہا بھولتا ہی اگر سینا دہن خار غم اُسکے پہلو مین چبھا جس شاخ نے عاجزی سے گردن جھکائی فوراً ثمر مراد ہاتھ مین لائی جس ٹہنی نے اپنی حد سے زیادہ سر اُٹھایا دست گلبند نے دفعتہً کاٹ ڈالا شعر نگاہدار سر رشتہ حساب اینجا کہ دم ثمرہ زند بحر حباب اینجا دیکھیے اس باغ مین نیا گل کھلا اور یہی رنگ کا شگوفہ چٹکا بزرجمہر کا قصہ پھر شروع ہوا ہی زمانہ نیرنگی کیسی کیسی دکھاتا ہی راویان حکایت کی تحریر ہی باستانی مقرروں کی تقریر ہی کہ بزرجمہر ذا بلکہ مرد تمیز دہ ہوشیار ذی شعور سلیقہ شعار تھا گوشہ انزوا قبول کرکے بیٹھ رہا تھا معبود حقیقی کی عبادت مین شب روز بسر کرتا تھا ایکدن اُسکی مان نے کہا کہ بے اختیار ساگ کھانے کو دل چاہتا ہی بیٹا اگر تکلیف کرتے تو مان کی نیت بھرتی بزرجمہر نے بسر و چشم مان کا کہنا قبول کیا باغ بیداد کی طرف کا راستہ لیا جب باغ کے دروازے پر پہونچا تو باغ کا دروازہ بند پایا باغبان کو آواز دی وہ فوراً چلا آیا چاہتا تھا قفل کھولنے کا ارادہ کیا خواجہ نے کہا کہ قفل کو ہاتھ نہ لگانا تو نے جو کل سانپ مارا تھا اُسکی ناگن قفل کی جھڑ مین تیرے ڈسنے کے لیے بیٹھی ہوا ہے جوڑے کا بدلا لینے کی فکر کر رہی ہی باغبان نے جو غور کیا تو واقعی ایک ناگن کو قفل کے روزن مین بیٹھے دیکھا باغبان نے اُسکو مار کر دروازہ کھولا اور قدمون پر گر کر کہنے لگا کہ آپ نے میری جان بچائی مجھے پہلے سے اطلاع فرمائی ورنہ اسدم مرنے مین باقی کیا رہا تھا مفت مین غلام جان بحق ہوا تھا ایکدم بولا کہ کیا حکم ہوتا ہی کیون اسطرف کا قصد ہوا ہی بزرجمہر نے کہا مجھکو تھوڑا سا ساگ چاہیے جو دام ہونگے دیدونگا اپنے گھر کا راستہ لونگا باغبان بولا کہ ساگ حاضر ہی قیمت اُسکی مین ایسے محسن سے کیا لونگا یون ہی حاضر کرونگا باغبان جو ساگ لانے کو گیا دیکھا کہ بکری زعفران زار مین گھسی ہوئی بے اندیشہ چمن خوب چر رہی ہی باغبان نے جھنجھلا کر ایک بیلچہ اُسکو مارا وہ تڑپ کے مر گئی جہان سے اُسوقت گزر گئی بزرجمہر نے کہا کہ اے ظالم یہ بے واسطے تین خون تو نے کیون کیے یہ خون ناحق اپنی گردن پر لیے اُسنے مسکرا کر کہا کہ صاحبزادے خیر ہی ایک بکری مری تین خون بتلاتے ہو یہ کیا سخن فرماتے ہو بزرجمہر نے کہا کہ اے بیوقوف اس بکری کے پیٹ مین فلانے فلانے رنگ کے دو بچے بھی ہین وہ بھی اسی کے ساتھ مر گئے اتنے مین ناگہان جسوقت ان دونون سے یہ باتین ہوتی تھین البقش بھی شہ نشین پر بیٹھا سنتا تھا اسی طرف متوجہ ہو رہا تھا باغبان کو بلا کر دریافت کیا کہ یہ گفتگو کیا تھی کیا ماجرا تھا اُسنے پوست کندہ حال بیان کیا البقش نے بکری کا پیٹ چاک کرا کے دیکھا تو اُسی رنگ کے دو بچے جیسے بزرجمہر نے بتائے تھے بکری کے پیٹ سے نکلے اُسے دیکھکر تعجب ہوا اور بزرجمہر کو اپنے پاس بلا کر بٹھایا اور پوچھا کہ تو کون ہی اور تیرے باپ کا کیا نام ہی کہان بود و باش کہان مقام ہی بزرجمہر نے کہا کہ خواجہ بخت جمال کا بیٹا اور حکیم کا نواسا ہون طلب بیداد کا ستایا ہوا ہون میرے باپ کو کسی ظالم نے مار ڈالا ہی اس سے انتقام لینے کی فکر مین پھرتا ہون گوشہ نشینی اختیار کی ہی چندے اور صبر و شکر کر رہا ہون معبود حقیقی کی عبادت مین مشغول ہون ہر وقت والد کے غم مین ملول ہون البقش نے کہا کہ پھر تو نے اپنے

باپ کے خون کو پایا بزرجمہر نے کہا کہ خدا منتقم حقیقی ہے اُسکے نزدیک سب آسان ہے کبھی نہ کبھی نشان مل ہی جائیگا اُس
بیچارے مظلوم کا خون رنگ دکھائیگا القش نے کہا کہ بھلا بتاؤ تو شب کو میرا مافی الضمیر کیا تھا بولا کہ تو نے جو دفینہ پایا ہے
مال مفت ہاتھ آگیا ہے چاہتا تھا کہ اپنی جورو سے کہے لیکن نہین کہا کچھ سوچکر خاموش ہو رہا یہ بات سنتے ہی القش کے ہوش اُڑ گئے
حواس پریشان ہو گئے کچھ اور کے اور ہی سامان ہو گئے اور مثل بید کانپنے لگا دل مین سمجھا کہ مبادا راز افشا ہو جائے
سب مال و متاع اور آفت لائے یہ لڑکا روشن ضمیر ہے اور ایسے آدمی کے دل جگر کھانے سے خورندہ بھی روشن ضمیر ہو جاتا ہے
اُسکو قتل کیا چاہیے اور اسکا دل جگر کھایا چاہیے اُسکے قتل سے فتنہ و فساد کا خوف بھی جاتا رہیگا اور کوئی حرف کسی
طرحکا کوئی زبان پر بھی نہ لا سکیگا فی الفور بختیار حبشی کو کہ اُسکا غلام تھا بلا کر چپکے سے کہا کہ اگر تو اُس لڑکے کو ذبح کر کے اُسکے
دل و جگر کے کباب لگا کر مجھکو کھلا دے تو اُسکے صلے مین تیری مراد بر آوے اُس غلام نے بزرجمہر کو بموجب حکم کے ایک اندھیری
کوٹھری مین لیجا کر پچھاڑا چاہتا تھا کہ چھری گلے پر پھیرے بزرجمہر بے اختیار کھل کھلا کر ہنسا اور کہا کہ جس توقع پر تو
یہ عذاب مول لیتا ہے وہ امید تیری اس وعدہ خلاف سے بر نہ آئیگی بلکہ یہ عزت و آبرو جو ہے وہ بھی خاک مین ملجائیگی
اگر اس حرکت سے تو باز رہیگا تو انشاء اللہ تعالی تو مجھسے کامیاب ہو جائیگا اُسنے کہا کہ بھلا میرا مطلب کیا ہے اگر تو بتلا دیگا
تو ابھی رہائی پا دیگا بزرجمہر نے کہا تو القش کی بیٹی پر عاشق ہے اور وہ کبھی تجھکو نہ دیگا مگر مین البتہ تیرا نکاح اُسکے ساتھ
ٹھہرا دونگا بلکہ تیرے سر انجام شادی کا خود متکفل ہو جاؤنگا اسوقت تو مجھکو چھوڑ دے آج کے دسوین دن بادشاہ ایک
خواب دیکھکر بھول جائیگا اور اپنے وزرا کو وہ خواب سنائیگا سب سے تعبیر اُسکی پوچھیگا سبکا امتحان کریگا جب کوئی نہ بتا سکیگا
بادشاہ غضبناک ہوگا اُسوقت یہ تیرا خاوند مجھکو تجھسے طلب کریگا مگر خبردار جبتک تین طمانچے تجھکو نہ مارلے تو مجھکو دیتا نا خبردار
خبردار یہ حرف و حکایت زبان پر نہ لانا حبشی نے کہا کہ اُسنے تیرے دل و جگر کے کباب مانگے ہین اگر مین کسی جانور کے دل جگر کے
کباب بنا کر لیجاؤن تو وہ حکیم تشخیص کریگا اور مجھکو سزا دیگا بزرجمہر نے کہا کہ شہر کے دروازے پر ایک بکری کا بچہ ہے کہ اُسکو آدمی کا
دودھ پلا کر پالا ہے ایک بڑھیا بیچتی ہے مجھسے قیمت لے اُسکو لا کر ذبح کر کباب اُسکے دل و جگر کے بھون کر اُسکو کھلا باقی گوشت
اُسکا اپنے تصرف مین اُٹھا بارے اُسکو بھی خدا کا خوف اور اپنے مطلب فضول کا لالچ آگیا بزرجمہر کے کہنے کے بموجب
عمل کیا اور اُسکے خون سے درگزرا القش کباب کھا کر سمجھا کہ اب مین بھی روشن ضمیر و صاحب کمال ہوا باغ مین
بیٹھے بیٹھے خوشی کے باعث نہال ہوا بزرجمہر جب جیتا جاگتا اپنے گھر آیا سمجھا کہ ع رسیدہ بود بلائے ولے بخیر گذشت
مادر مہربان سے سب ماجرا زبان پر لایا وہ بیچاری آفت کی ماری کچھ اپنے شوہر کا حال اور کچھ اُسکی بیکسی اور آفت رسیدگی
کا خیال کر کے خوب روئی پیٹی بعد اُسکے اُسکی محفوظی پر خدا کا شکر بجا لائی اور بولی کہ بیٹا تم اپنے گھر سے باہر نہ نکلا کرو گوشہ
عافیت مین بیٹھے رہو جو کچھ خدا آشنا تک دیگا کھا لینگے اُسکا شکر ادا کرینگے دشمن در کمینگاہ ہے خدا نہ کرے کوئی آفت تمھارے
تمھارے دشمنون کو پہنچے اسنے کسی آفت مین پھنسا لے اُسنے کہا کہ آپ دل مین کسیطرحکا وسواس نہ لائیے لکھیے تو انشاء اللہ تعالی

کیا ظہور مین آتا ہی اللہ تعالی اپنی قدرت نمائی فرماتا ہی اتفاقات سے اُسکے دسوین دن بادشاہ ایک خواب دیکھکر بھول گیا صبح کو حکیمون اور وزیرون سے کہا مین نے شب کو ایک خواب دیکھا تھا سو بھول گیا ہون کسی طرح یاد نہین آتا ہی بہت یاد کرتا ہون تم کو لازم ہی کہ اُس خواب کو بیان کرکے تعبیر اُسکی کہو مجھسے صلہ اُسکا لو سبھون نے عرض کی کہ اگر خواب معلوم ہوتا تو البتہ اُسکی تعبیر اپنی عقل کے موافق بیان کرتے اپنے اپنے ذہن و عقل کا امتحان کرتے بادشاہ نے کہا کہ سکندر کے وقت مین جو حکیم تھے اکثر اُسکے خواب کو کہ وہ دیکھکر بھول جاتا تھا بتاکر تعبیر بتاتے تھے صلہ اُس کا پاتے تھے تمکو بھی مین نے ایسی ہی مہمات کیواسطے ملازم رکھا ہی اور ہزار طرح کا سلوک تم لوگون کے ساتھ ہوا کیا ہی اگر خواب میرا بتاکر تعبیر نہ کہو گے تو ایک ایک کو قتل کرونگا اور زن و بچہ پلوا ڈالونگا اور گھر بار لٹوا لونگا از روے رحم کے چالیس دن کی مہلت دیتا ہون اگر تعبیر موافق پسند کے کہی تو خیر ورنہ دیکھنا کسطرح پیش آؤنگا اور القش پر سب سے زیادہ موکد ہوا کہ وہ سب سے جما نہ تھا جتنے حکیم اور وزیر و ندیم تھے سب حیران و پریشان تھے کہ بے دیکھا سنا خواب کیونکر بتلا دین کس فکر و تدبیر سے اس بلاے ناگہانی سے نجات پاوین جب چالیس دن گذر گئے بادشاہ نے سب کو بلاکر فرمایا کہ خواب کو دریافت کیا کچھ پتا لگایا اور تو کوئی نہ بولا مگر القش نے عرض کی کہ غلام کو بموجب حکم رمل معلوم ہوا کہ حضور نے خواب مین دیکھا تھا کہ آسمان پر سے ایک مرغ نے آکر حضور کو دریاے آتش مین ڈالدیا ہی یہ دیکھکر حضور خوف سے چونک پڑے اور خواب بھول گئے بادشاہ نے برہم ہوکر فرمایا کہ ای مردک دروغ گو بہم بر روے تو مجھے اچھا فقرہ سُنایا اپنی عقل پر دعوی حکیمی اور رمالی کا کرتا ہی عقل و دانائی کا دم بھرتا ہی یہ خواب بھلا مین نے کب دیکھا تھا کہ تو نے بیان کیا دو دن کی فرصت اور دیتا ہون اگر تیسرے دن تو نے خواب کو نہ بتایا ہوگا تو قسم ہی مجھکو آتشکدہ نمرود کی تجھکو سب سے پہلے جیتا گڑوا دیا ہوگا ایک ایک پر سیاست کرونگا کسی کو زندہ نہ چھوڑونگا القش یہ سنکر پریشان حواس اپنے گھر گیا فی الفور بختیار حبشی سے پوچھا کہ سچ بتا وہ لڑکا کہان ہی آیا اُسے زندہ چھوڑ دیا یا زیر زمین پنہان ہی اُسنے کہا کہ اُسکو مین نے جب ہی بموجب حکم جنابعالی کے گردن مارا اور اُسکے دل و جگر کا کباب بھونکر حضور کو کھلایا آج مجھسے پوچھا جاتا ہی کہ وہ لڑکا کہان ہی القش نے کہا کہ وہ ازبسکہ دانا اور زیرک شخص تھا یقین ہی کہ وہ تیرے ہاتھ سے بچ رہا ہوگا تو خوف سے حکم عدولی کے نہین بتاتا ہی مجھکو قسم ہی لات و منات کی کہ مین تجھسے کچھ مواخذہ نہ کرونگا بلکہ جاگیر اور منصب دونگا تو اُسکو بتلادے کہ میری جان بچے اور میرے ساتھ کتنے بندگان خدا کی جان اور آبرو سلامت رہے اُسنے جو پہلے کہا تھا پھر اسی سخن کا اعادہ کیا تب تو اس گردن زدنی نے تین طمانچے اس زور سے مارے کہ کان کے پردے پھٹکر لہو نکل آیا بختیار بیتاب ہوکر زمین پر گر پڑا تھوڑی دیر کے بعد ہوش مین آکر کہنے لگا غلام کو مت مارئیے مین اُسکو دیتا ہون آپکا کہا بجالاتا ہون القش نے کہا کہ ای نادان پہلے مین نے کسطرح تجھسے پوچھا تو نے سوا انکار کے اقبال نہ کیا جب جب مار کھائی تو سچ بات زبان پر آئی بختیار نے کہا کہ اسنے تاکید کی تھی کہ جبتک تین طمانچے نہ کھا لینا میرا نشان ہرگز

نہ دینا القش نے اُسکو چھاتی سے لگایا اور کہا کہ جلد اُسکو بلا لا مین تجھے بہت خوش کرونگا بیشمار زر و جواہر دونگا بختیار نے آکر بزرجمہر کے دروازے پر دستک دی بزرجمہر جلد تر گھر سے باہر نکلا اور کیفیت دریافت کر کے اُسکے ساتھ القش کے پاس گیا القش بزرجمہر سے بہ تعظیم و تواضع پیش آیا اور اگلی باتون کا عذر کرنے لگا اور کہا کہ بادشاہ ایک خواب دیکھکر بھول گیا ہے ہمکو مفت پریشان کر رکھا ہے کہتا ہے کہ اگر میرا خواب نہ بتاؤگے تو ایک ایک کو قتل کرونگا سبکو سزا دونگا پس سوائے آپکے یہ کس مین طاقت ہے کہ غیب کی بات بتلاوے ہمارے زن و بچونکو آفت ناگہانی سے بچائیے اگر اسوقت آپ مہربانی کر کے اُس خواب کو بتا دین تو گویا جان بخشی ہماری سب کی کرین بزرجمہر نے کہا کہ مین بیان نہ بتاؤنگا مگر آپ آج صبح کو بادشاہ سے عرض کرین کہ مین حضور کے حکما اور ندما اور وزرا کا امتحان کرتا تھا کہ یہ بھی غیب دانی کا علم رکھتے ہین یا نہین سو جیسا کچھ یہ لوگ جانتے ہین مجھپر کیا حضور پر بھی روشن ہو گیا انکا مبلغ علم معلوم و ظاہر ہوا خانہ زاد کا ایک شاگرد ہے اگر اُسکو بلا کر پوچھین تو ابھی حضور کا خواب تبلا دیگا سب بتفصیل وار کہدیگا جب بادشاہ مجھے بلا دیگا مین خواب بیان کر کے تعبیر کہدونگا آپکو سرخرو کر دونگا سیکڑون بندگان خدا کی جان قتل سے نجات پائیگی آپ کی ترقی مدارج ہو جائیگی

## بیان کرنا بزرجمہر کا بادشاہ کے خواب کو وقت خاص مین اور قتل ہونا القش وزیر کا اسکے باپ کے قصاص مین

فرو گندم از گندم بروید جو ز جو + از مکافات عمل غافل مشو + شعر ناسخ دو روزہ ایک وضع پہ رنگ جہان نہین + وہ کونسا چمن ہے کہ جسکو خزان نہین + دنیا دار مکافات ہے ہر شے کا بدلا اکثر تو اسی عالم مین ہو جاتا ہے اور اگر اتفاقات وقت سے یہان پایۂ توقف مین رہا تو حشر پر معاملہ اُسکا ہے انسان کو لازم ہے کہ مآل کار پر نظر کرے دنیا و دولت دو روزہ کی محبت مین دنیا کی رسوائی اور عقبیٰ کی عقوبت سر پر نہ لے مصداق اس مقال کا اور مقتضی اس حال کا قصہ القش بدکردار ظالم نابکار کا ہے کہ اپنے پاداش عمل کو پہونچا محسن کشی کا ثمرہ ملا واقفان قصص باستانی و دانندگان واقعات زمانی خواب شب مراد کو زبان خامہ پر لاتے ہین صبح قرطاس مین تعبیر اسکی اسطرح فرماتے ہین کہ دوسرے دن جو القش بادشاہ کی خدمت مین حاضر ہوا آموختہ بزرجمہر کا زبان پر لایا حکم ہوا کہ اُسکو حاضر کرین جلد بارگاہ سلطانی مین لائین ایک چوبدار نے بزرجمہر سے جا کر کہا کہ چلیے بادشاہ نے یاد فرمایا ہے بہت جلد آپکو بلایا ہے بزرجمہر نے کہا کہ میرے واسطے سواری حضور سے کیا لائے ہو جو مین سوار ہون حضرت ظل سبحانی کی آستانہ بوسی کو تیار ہون اُسنے کہا کہ سواری تو نہین لایا آیا تھا اور کچھ حکم نفاذ نہین پایا تھا اب مین جاتا ہون اور ابھی دولت سے عرض کر کے سواری لاتا ہون چوبدار نے جا کر عرض کی کہ بے سواری وہ نہین حاضر ہو سکتا ہے وہ آدمی بڑی منش کا ہے حکم ہوا کہ گھوڑا لیجاؤ ابھی لے آؤ جب گھوڑا لیکر چوبدار آیا بزرجمہر نے کہا کہ گھوڑے کی پیدائش باد سے ہے اور مین خاکی ہون ظاہر ہے کہ خاک باد سے پایمال ہے اگرچہ ضد ہے مین گھوڑے پر تو نہین سوار ہونگا میرے لائق سواری لاؤ تو میرا جیسے سوار ہو کر چلون حضرت خلیفۃ الرحمانی کی درگاہ مین تشرفیاب ہوون چوبدار نے یون ہی جا کر پھر بادشاہ سے عرض کی فرمایا کہ سب سواریان لیجاؤ جسپر اسکا جی چاہے سوار ہو کر آوے جب حکم شاہی پہنچا تو

سواریان تیار ہوئین فی الفور بزرجمہر کے گھر پر پہونچین بزرجمہر نے سواریون کو دیکھکر کہا کہ ہاتھی پر مین چڑھنے کا نہیو
کہ خاص سواری بادشاہی ہے اسپر سوار ہونا بے ادبی ہے میانہ پر بیمار چڑھتے ہین مین بیمار نہین ہون اور نہ مردہ ہون کہ چار
کے کاندھے پر جاؤن جیتے جی آپکو مردہ بناؤن شکر ہے آفریدگار کا کہ تندرست ہون کسی طرح کا نہ بیمار ہون نہ شکست
ہون اونٹ فرشتہ خصلت اور مین انسان بے حقیقت اسپر سوار ہونے کی طاقت نہین مجھمین ایسی کچھ لیاقت نہین خچر حرامزادہ
ہے اور مین حلال زادہ میری سواری کے قابل نہین طبیعت میری اسکی طرف مائل نہین بیل پر بنیے اور دھوبی چڑھتے ہین مین
نہ دھوبی ہون نہ بنیا شریف زادہ ہون اہل علم نیک و بد کا دانا بینا گدھے پر وہ سوار ہووے جو گنہگار ہووے مین محض
بیگناہ ایک ادنی رعایا سے جہان پناہ کی ہون ان سواریون کو پھیر لیجاؤ اور جسطرح مین نے کہا ہے شاہ دادگر کے گوش ہوش
تک پہونچاؤ عرض کرو ناچار وہ سواریان جو لوگ کہ لائے تھے پھیر لیگئے اور بے کم و زیادہ تقریر بزرجمہر بادشاہ کیخدمت
مین بیان کی بادشاہ نے کہا کہ اُس سے پوچھو کہ کون سواری مانگتا ہے جو کہے بھیجی جائے اسکی فکر کیجائے ملازمان شاہی نے
جاکر حکم بادشاہ کا بزرجمہر کو سنایا اُسنے کہا کہ اگر بادشاہ کو خواب سننا منظور ہووے تو القش کی پیٹھ پر زین کسواکر بھیجین
کہ مین بلحاظ الجنس یمیل الی الجنس اسپر سوار ہوکر حضور مین حاضر ہون اور خواب بادشاہ کا بے کم و کاست عرض کرون
دوسرے یہ کہ وہ خر حکما ہے اور مین حکیم ہون اسپر سوار ہونا اور تفوق عیب نہین مجھے زیبا ہے حاضرین دربار کو یہ سنکر حیرت
ہوئی کہ یہ آدمی کس خلل دماغ کا ہے کس بے اعتنائی سے جواب صاف دیتا ہے ارشاد شاہی کی بجا آوری مین لوگ اپنا فخر جانتے
ہین اگر کسی بہر قدر کے ذریعہ سے پہونچے تو اسکا احسان مانتے ہین یہان ظل سبحانی بنفس نفیس خود یاد فرماتے ہین فقرات شریف
کس بے پروائی سے پیش آتے ہین دیا تو اس شخص کے دماغ مین کچھ فتور ہے یا بڑے رتبہ کا انسان ہے ہمارے فہم کا قصور ہے بادشاہ یہ
سنکر بے اختیار کھل کھلاکر ہنسا اور کہا القش کی پشت پر زین کسکر لیجاؤ بزرجمہر کو لے آؤ حکم کی دیر تھی فی الفور القش کی پیٹھ پر
زین باندھا گیا اور دم مین ہاتھ مارا گیا بزرجمہر کیخدمت مین حاضر کیا اسکی عرضی کو مقدم کیا بزرجمہر مالک القش کی پیٹھ پر سوار ہوکر

بزرجمہر کا القش کی پشت پر سوار ہونا اور تماشائیوں کا اُن کے ساتھ جانا



ہر قدم پر کہتا چلا شکر ہی کہ آج مین نے اپنے باپکے قاتل کو پایا ہی اثنا راہ مین جسنے دیکھا ایک نئی بات سمجھکر کیا لڑکا
کیا جوان کیا بوڑھا ہر ایک اُسکے ساتھ ہو لیا جب بادشاہ کیخدمت مین بہیئت کذائی حاضر ہوا بادشاہ نے بہت عزت
وحرمت اُسکی کی اور داد قدرشناسی اور رتبہ دانی کی دی اور فرمایا کہ پہلے تو یہ بتلا کہ القش نے تیرا کیا قصور کیا ہی کہ اس کج ادائی
سے تو اس سے پیش آکر دربدولت ہوا ہی بزرجمہر نے عرض کی اول تو یہ خائن ہی کہ حضرت ظل سبحانی حاتم ثانی سا جواد فیاض
آقا اور خداوند نعمت پا کر اُسنے ایسی خیانت کی پھر چوری بھی کیسی سینہ زوری اسکو خوف نہ آیا کہ اگر میری چوری ظاہر ہو جائیگی
تو کیا انجام ظہور مین آئیگا غضب سلطانی مین پڑونگا زندہ گور مین گڑونگا کونسی آفت ہی کہ سر پر نہ آئیگی یہ چوری کیا کیا خرابی
نہ دکھائیگی دوسری بات یہ ہی کہ باوجودیکہ یہ علم رمل مین میرے باپ کا شاگرد تھا اور اُسنے اسکے ساتھ ایسا سلوک کیا اور وہ وہ
کوچہ علم وہنر کا دکھا دیا کہ اگر اسکا باپ بھی ہوتا تو اپنے جیتے جی ایسا سلوک کبھی اُسکے ساتھ نکرتا وہ تو اس بے پیر کا اُستاد تھا صاف
باطن نیک طینت اُسکی طرف سے دل شاد تھا مہر اُستادی سے اُسکے ساتھ محبت رکھتا تھا اپنی اولاد سے زیادہ اس بے پیر سے
الفت رکھتا تھا کوئی نیک و بد اس سے مخفی نہ کرتا تھا کسی شی کو اس ظالم سے پوشیدہ کبھی نہ کرتا تھا سات گنج شداد کے
دفن کیے ہوئے اُسکو ملے تھے آپ نہ لیکر دوستی کے لحاظ سے اُسکو بتا دیے ایک خرمہرہ بھی اُسمین سے نہ لیا سب خزانے
اسی کو حوالے کیے اسنے اس دہشت سے کہ مبادا کسی کے کانون تک یہ بھنک اُسکی زبان سے پہونچے اور شدہ شدہ حضور
کو معلوم ہووے تو یہ ہفت گنج میرے ہاتھ سے جاتے رہین ور ہفت سر کو ملین اس بیگناہ کو قتل کرکے اُسی تہخانے مین جہان
وہ خزانے ہین بسر دکیا کچھ خوف خدا اور لحاظ محسن کشی کا نہ کرکے خون ناحق اپنی گردن پر لیا چنانچہ ہنوز نعش اُسکی اُسی جگہ
بےگور وکفن پڑی ہی کنکر پتھر کے نیچے کچھ کھلی کچھ دبی ہی یہ نہ سمجھا کہ بیگناہ کا خون سر پر چڑھ کے پکارتا ہی نئی نئی طرح کے رنگ
دکھاکر جہان پانی نہ ملے وہان مارتا ہی اب مین حضور سے عادل بادشاہ سے دادخواہ ہون امیدوار ہون کہ اپنی داد کو پہونچون
اگر حضور آج عدالت نکرینگے اور داد نہ دینگے تو فردائے قیامت کو عادل حقیقی سے کہ وہ داور داوار ہی داد طلب کرونگا اور
اُسی عالم الغیب اور منتقم اعمال سے تلافی اعمال چاہونگا اسوقت حضور بھی پوچھے جائینگے اس امر کے مکافات مین بلائے جائینگے
کہ مظلوم کی داد کیون نہ دی اور ظالم کی سزا کیون نہ کی اُسوقت کیا فرمائیگا اور اس جواب دینے سے اُس ملک علام کے حضور
سے کیونکر نجات پائیگا جب بادشاہ نے یہ ماجرا سنا القش کیطرف بچشم غضب دیکھکر فرمایا کہ یہ کیا کہتا ہی اسکے باپ نے تیرا کیا
قصور کیا تھا کہ تو نے اُس مظلوم پر ایسا ظلم بےپایان کیا اور اُسکے تمام حقوق فراموش کرکے کس بیرحمی سے اسکو مار کر اُسکے
فرزند کو قید اور زوجہ کو اُسکی رنج رنڈاپے کا دیا میرا خوف نہین تو خدا کا بھی خوف تجھکو نہ آیا نہ سوچا کہ مین جو اسدم خون ناحق
کرتا ہون آخر اکدن یہ خون رنگ لائیگا روز سیاہ مجھکو دکھائیگا سچ ہی اُسنے تیرے ساتھ ایسی ہی بدی کی تھی کہ جسکے بدلے تونے
اُسکو یہ سزا دی اگر وہ علم رمل تجھکو تعلیم نہ کرتا اور ہنوز اسکے نہ بتاتا تو بقول شیخ مصلح الدین سعدی شیرازی نظم کس نیاموخت
علم تیر ازمن + کہ مرا عاقبت نشانہ نکرد + ہدف تیر بغضا اسکو کیون بنایا اگر وہ سات گنج شداد کے کہ دولت خداداد اُسکو ملی تھی تجھکو

آتشکدہ نمرودی اگر مجھکو کچھ بھی گستہم کے ارادۂ فاسد سے خبر ہو تم جانتے ہو کہ مین نے اس خبر بد کے سنتے ہی جابجا لوگ
اسکی گرفتاری کے واسطے بھیجے ہین ہر طرف پروانے ہرکارے روانہ کیے ہین یہ کہکر اسیدم امیر کے واسطے تصدق بھیجا اپنی
تشریف آوری کا قصد بھی کیا دوسرے وقت بزرجمہر جو بہرام کے دیکھنے کیواسطے گیے امیر سے کہا کہ بادشاہ نے ارشاد کیا ہی اور
فرمایا ہی کہ مین نے چھ سردار ہر چہار طرف گستہم کے پکڑلانے کو بھیجے ہین اور ہر خفیہ ہرکارے اور پروانے بھی روانہ کیے ہین
جسدم مردود پکڑا آتا ہی اسیدم اسکا پیٹ چاک ہو کر بھس بھرا جاتا ہی اور ہزار شکر کرتا ہون کہ تمکو اس موذی کے
ہاتھ سے کچھ صدمہ نہین پہونچا خدا نے بڑا اپنا فضل و کرم کیا اور یہ تحفہ عنایت کیا ہی کمال شفقت سے یہ ارمغان دیا ہی اور
فرمایا ہی کہ ہماری طرف سے بہرام کی بھی احوال پرسی کرنا اور امیدوار مراحم سلطانی کرنا اور مجھے درباب علاج بہت تاکید کی ہی
کہ ایسی تدبیر عمل مین آوے کہ بہرام کا زخم جلد تر اچھا ہو جاوے اور فرمایا ہی کہ میری خوشی یہ ہی کہ مین ایکہفتہ حمزہ کو لیکر باغ
داد کی سیر کرون اور وہین مع رفقا اور امرا کے رہون مگر بختک اور عمرو صحبت مین نہون کہ دونون مایۂ فساد ہین اور باہم
دونون کے دلونمین عناد ہی امیر نے قبول کیا اور ارشاد شاہی مان لیا دوسرے دن بادشاہ نے باغ داد مین جاکر امیر کو بلوایا
اور اپنی مسند سے قریب امیر کیواسطے مقام ٹھہرایا صاحبقران عادی اور مقبل کو اپنے ساتھ لیگئے بادشاہ کیخدمتمین پہونچے
باغ کو دیکھا کہ چار فرسنگ کا لانبا چوڑا ہی جوش بہار سے ازبس پر فضا ہی اس باغ کی تعریف بلحاظ طوالت قصہ خوان کے حوالے
کرتا ہون کہ قبل اسکے باغ داد کی تعریف کرچکا ہون امیر بادشاہ کے دست راست ہر مرتاجدار کے پہلو مین بیٹھے اور مقبل وفادار
و بزرجمہر و سرداران دیگر امیر کے دست چپ ٹھہرے سازندہ ہاے دلنواز اور خوانندہ ہاے خوش آواز اور ارباب
نشاط فرحت افزاے حاضر ہوئے محفل عیش و نشاط کی گرم ہوئی بادہ ومی کی صحبت جمی پہلے دن بادشاہ نے ایک بارہ دری
مین جشن کیا جب بربط زرین آفتاب پر غلاف چڑھا اور دف سیمین ماہ بزم افروز ہوا اس وقت ساقیان
ماہ رخسار ساغر جواہرنگار صراحیان بادۂ گلنار لیکر محفل مین حاضر ہوئے جامہاے بادۂ ارغوانی کے دور چلنے لگے بادشاہ
نے ایک جام مے ارغوانی کا اپنے ہاتھ سے امیر کو عنایت کیا امیر کورنش بجالائے اور اسکو پی گئے پھر تو دور ساغر تھا
ساقیان مہر رخسار شراب ارغوانی سے جام بھر بھر کے دینے اور مے نوشان سرشار لینے لگے یہانتک کہ پھر گل آفتاب چمن فلک
مین کھلا اور گل چاندنی بہ رنگ دیدۂ نرگس بے نور ہوا ساقیان سیمین عذار شمائل نے خمار شکن کو لیکر حاضر ہوئے اور
سیہ مستان بادۂ خمار مے نوشی سے قاصر ہوئے مغنیان خوش نوا ایسے گائے بجائے کہ دیوار و در تک وجد مین آئے اور کلمۂ
بیتابی ہوشیاران روزگار خواجہ عمرو عیار اور دو فقرے لطیف چالاکی اور ہوشیاری اُس مختین روزگار کے سنیئے کہ جب
امیر کو ایک شبانہ روز عمرو نے نہ دیکھا گھبرا کر مکان سے باہر نکلا تلاش اور تجسس کرتا ہوا باغ کے دروازے پر پہونچا
وہان دیکھا کہ عادی پر تکلف کرسی پر بیٹھا ہوا شراب پی رہا ہی اور لوگ ہر طرح کی گزک اُس کے روبرو لاتے ہین
وہ خوش ہو ہو کر کھاتا ہی اور ایسا بندوبست ہی کہ پرندہ تک دروازے کی دیوار سے اڑکر باغ مین نہین جا سکتا طائر خیال تک

حوالی گلشن مین بار نہین پاسکتا عمرو نے لوگون سے پوچھنا شروع کیا کہ یہ مضمون کیا ہی امیر تو باغ کے اندر ہین عادی
کیون باہر بیٹھا ہی کسی نے کہدیا کہ بادشاہ کا حکم ہی کہ عمرو و بختک باغ مین نہ آنے پائین اسواسطے امیر نے عادی
کو دروازے پر بٹھلایا ہی کہ بختک و عمرو باغ مین نہ آئین عمرو عادی سے سلام علیک کر کے کرسی پہ بیٹھ گیا عادی
نے پوچھا کہ خواجہ کسطرح آئے ہو کس فکر مین تشریف لائے ہو بولا کہ دو دن سے تمکو نہ دیکھا تھا آنکھون مین اندھیرا آنے
لگا گر تا پڑتا تمھارے دیکھنے کو آیا بخت نے آسانی سے یہان تک پہونچایا گو کہ آپ نے مجھے فراموش کیا مین تو نیاز مندی سے
باہر ہوا عادی نے شراب و کباب کی دعوت کی اور گزک بھی سامنے رکھدی عمرو نے ایک پیالہ پیا اور عادی سے
کہا کہ آج مین نے ایک لعل خریدا ہی اپنے نزدیک ارزان لیا ہی دیکھو تو مین ٹھگا تو نہین گیا عادی اپنے دل مین خوش
ہوا کہ عمرو مجھکو جوہر شناس سمجھتا ہی تب تو لعل پرکھوانے آیا ہی ایسا جواہر میرے دکھانے کو لایا ہی عادی بولا خواجہ
ایسا جوہری کون ہوگا تم کو کون ٹھگ سکتا ہی کسکا منھ ایسا ہی مگر بہرحال مین دیکھون تمھارے ارشاد کی تعمیل کرون عمرو نے
جیب مین ہاتھ ڈال کر ریت مٹھی مین نکالی اور عادی کی آنکھون مین جھونکی عادی تو یہ کہکر آنکھین ملنے لگا کہ عمرو تیرا برا ہو
تو نے مجھکو اندھا کیا اور لوگ گھبرا کر عادی کی طرف متوجہ ہوئے اور اسکے منھ اور کپڑون کی خاک جھاڑنے لگے عمرو جست
کر کے باغ کے اندر داخل ہو صحن چمن مین پہونچ گیا عادی نے جب آنکھین دھو کر پونچھین اور گرد و غبار سے صاف کین
اور کھٹک آنکھون کی کم ہوئی طبیعت لڑی لوگون سے پوچھا کہ عمرو کہان گیا کوئی نہ بتا سکا کہ کسطرف کو گیا بس جانیے ہوا ہوا
عادی سمجھا کہ میرے خوف سے بھاگ گیا باغ کو عمرو دیکھکر باغ باغ ہو گیا کہ عمر بھر ایسا باغ دیکھا سنا نہ تھا گلگشت
کرتا ہوا اُس قصر کیطرف گیا جہان بادشاہ اور امیر بزم افروز تھے ارباب صحبت مسرت اندوز تھے متصل اس قصر کے لب نہر
ایک درخت چنار کا اُسکے نیچے بیٹھ کے وہ تارا ملا کر گانے لگا عمرو کا گانا مردے کو جلاتا تھا خفتگان گور کو ہوش مین لاتا تھا
امیر کے کان مین جو آواز گئی متقبل و فادار سے فرمانے لگے کہ عمرو کی سی آواز آتی ہی اُسکے وہ تارے کی بھنک کان مین جاتی ہی ہم نے
عادی کو منع کیا تھا کہ عمرو کو باغ مین نہ آنے دینا اسکو اسطرف قدم نہ بڑھانے دینا پھر یہ کیونکر آیا جاؤ عادی کو تو بلا لاؤ بادشاہ نے
امیر کو برہم دیکھکر کہا کہ عادی کو بلانا کچھ ضرور نہین ہمنے عمرو کا قصور معاف کیا ہان عمرو کو بلا لو اُسکی طلب کو چوبدار بھیجو چوبدار
عمرو کے بلانے کو گیا بولا کہ جس صحبت مین بادشاہ اور امیر سے لوگ ہون وہان بھلا مجھ غریب عیار بے اعتبار کا کیا کام ہی ایسی محفل
مین منزل ہو ایا عیش و عشرت مین مجھ بے حقیقت آدمی کا کہان مقام ہی باغ داو کی تعریف سنی تھی اسواسطے مین بھی آیا ہون اور
ایک طرف گوشہ مین بیٹھا ہوا گل کا کھلکھلانا بلبل کا زار و نالے کرنا دیکھ سن رہا ہون اور مین اگر جاؤن شاید کسی کے آئینہ دلپر
میرے جانے سے غبار بیٹھے تو مین اُس کے ہاتھ سے ایذا اُٹھاؤن اس سے بمقتضاے السلامۃ فی الوحدۃ والآفات بین الاثنین
تنہا بیٹھنا خوب ہی گوشہ نشینی اور علیحدگی اور وحدت مجھے مرغوب ہی شعر بیت درعالم بہشتے خوشتر از خلوت مراد دوزخے بود
از گرمی صحبت مرا چوبدار ناچار ہو کر پھر آئے اور تقریر اُسکی بادشاہ کے حضور مین معرض بیان مین لائے بادشاہ بے اختیار ہنسے اور سب

حاضرین محفل ہنستے ہنستے لوٹ لوٹ گئے بادشاہ امیر کا ہاتھ پکڑے ہوئے قصر کے باہر آئے اور چمنوں کی سیر کرتے ہوئے جسطرف عمرو بیٹھا گا رہا تھا اس طرف چلے عمرو نے دیکھا کہ بادشاہ امیر مع ارباب محفل آتے ہین اس طرف تشریف لاتے ہین ایک جست کر کے بادشاہ کے قدمبوس ہوا اور دعا دیکر کہنے لگا کہ مجھکو حضور سے یہ امید نہ تھی کہ مجھے مخل صحبت جانین اور اس بزم نشاط و سرور مین مجھے میری حاضری کا حکم نہ دین اور حمزہ کو تو کیا کہون بڑے رفیق بے رو راور صاحب مروت ہین کہ تنہا مزے اڑاتے ہین اور ذرا سی کیفیت مین جان نثاران قدیم کو بھول جاتے ہین بادشاہ ہنس پڑے اور عمرو کا ہاتھ پکڑ کے قصر فیروزہ نگار مین تشریف لیگئے سب تخت پر اجلاس کیا عمرو کو حکم ساقی گری کا دیا عمرو جام بھر بھر کر پلانے لگا اور خوش فعلیان اپنی دکھانے لگا رات بھر تو ساقی گری کیا کیا جب سفیدۂ صبح نمودار ہونے لگا عمرو نے ہفت بند کو جوڑ کر ایسا بجایا اور الحان داؤدی سے ایسا گایا کہ بادشاہ و امیر و یاران صحبت زار زار رونے لگے اور رومال پر رومال بھگونے لگے بادشاہ نے جیب و دامن عمرو کا موتیون سے بھر دیا اور بہت خلعت و انعام بخشا اور قصر فیروزہ نگار سے قصر زرین مین کہ دیوارین اس کی خشت طلائی سے بنی تھین اور درزون مین سلین جواہر کی تعبیہ کی تھین امیر کو لیکے جا بیٹھے اور اس مکان مین جلوہ فگن ہوئے اب دو کلمے بختک کے حال مین بیان کرتا ہون سامعین کو سناؤن اس نے باغ داد مین عمرو کے پہونچنے کی جو خبر سنی بیتاب ہو گیا پیٹ پکڑے پھرنے لگا کہ یہ کیا غضب ہے عمرو باغ داد مین پہونچے اور مین نہ جا سکون اس محفل جنت مشاکل مین خلل نہ ڈال سکون خدا جانے عمرو میدان خالی پاکر میرے حق مین کیا کانٹے بو دیگا اس باغ مین کیا گل کھلاویگا یہ سوچکر کچھ تھان مخمل و کمخواب و اطلس پیزر کے کشتیون مین لگا کر گھر سے نکلا جب باغ داد کے دروازے پر پہونچا عادی سے ملاقات کر کے دوستی اظہار کرنے لگا عادی نے پوچھا کہ آپ کدھر تشریف لائے کیونکر یہان تک آئے بولا کہ آپکے لیے کچھ تحفہ نذر لایا ہون آپکی خدمت مین گذراننے آیا ہون اگر اسے قبول کیجیے باغ مین مجھے جانے دیجیے تو کمال عنایت ہے سراسر مروت ہے عادی یہ بات سنکر نہایت برہم ہوا اور برافروختہ ہو کر کہنے لگا کہ بختک کیون کمبختیان آئی ہین تیری شامتین یہان لائی ہین مجھکو تو نے مرتشی متصور کیا ہے کہ رشوت دیکر باغ مین جایا چاہتا ہے اگر عزت اپنی رکھنا منظور ہو سامنے سے دور ہو نہین تو بسر میر ابھی تجھکو بےحرمت کرونگا سپاہیون سے گردنی دلوا کر نکلوا دونگا بختک نے لگیر دونا کام اپنے گھر پھر گیا دن تو رو دھو کاٹا جب شب ہوئی ایک نمدا اوڑھ کر بغل مین دستنچہ اپنے کپڑون کا دبایا چورون کی طرح سے چھپتا پاسبانون کی نگاہ سے بچتا باغ داد کی دیوار کے نیچے پہونچا اور دستنچہ تو باغ کے اندر پھینک دیا اور آپ بدر رو کی راہ سے گھسا خواجہ عمرو کا حال سنیے کہ قصر زرنگار مین بادشاہ کے ساقی گری کر رہا تھا جامہائے بلورین مئے لالہ گون سے بھر رہا تھا کہ یکایک بھڑکی آتش شرارت سینے مین بھڑکی یعنی دل مین خیال کیا کہ اسی طرح گستہم نے بھی امیر کی دعوت کی تھی الظاہر انکی کمال خاطرداری اور محبت کی تھی ایسا ہو کہ وہی سامان یہان بھی ہو ویسی ہی دعوت کی ہو ذرا چلکر سن گن لے آنا چاہیے اور ادھر ادھر دیکھا بھالا چاہیے بحیلۂ قضائے حاجت قصر زرین سے نکلا اور پھیر

پھرتا چمنستان کی سیر کرتا داہنے بائین دیکھتا ہوا دروازے کے متصل ہوپنچا عادی اُسوقت کسی سے کہرہا تھا کہ آج بختک مجھکو رشوت دینے آیا تھا مجھکو بھی اپنے باپ سا سمجھا مگر ہم سمجھا کہ طمع دیکر باغ مین جایا چاہتا تھا یہ سخن جو گوش زد عمرو کے ہوا عمرو چونکا کہ ہر گاہ اس ارادے سے بختک یہانتک آیا تھا تو ضروری نہ کسی طرح وہ باغ مین آوے گا جھاڑی جھاڑی گلبن گلبن بوٹا بوٹا دیکھنے لگا اور نئے نئے روش سے بڑی بڑی چمن چمن ڈھونڈھنا شروع کیا ناگاہ اُسکی نگاہ دستقیچہ پر پڑی اس کی بساط پر آنکھ لڑی دور سے دیکھا کہ ایک گٹھری زیر دیوار باغ پڑی ہی اور پوشاک وغیرہ سے خوب بھاری بندھی ہی اُسکو جو کھولا تو اُسمین پوشاک بختک کی نظر آئی مراد دلی بر آئی باغ باغ ہوگیا پھولا نہ سماتا تھا گٹھری کو تو ایک گوشے مین پتون کے نیچے چھپا دیا اور خود تلاش کرنے لگا کہ اس باغ مین کسطرف آنے کا لگاؤ ہی یہان تو چور کی جان جائے پت کسی کا بچاؤ ہی بدررو پر جو نگاہ پڑی بغور نظر کی دیکھا کہ کوئی شخص سر نکال کر ادھر اُدھر دیکھ رہا ہی اور پھر سر کو اندر کھینچ لیتا ہی سمجھا کہ ہو نہو

بختک کا بدررو کی راہ سے برہنہ ہو کر اندر باغ داد کے جانا



بختک ہی وہی کور نمک ہی خواجہ علف پوش سے کہ مہتر باغبانونکا تھا جا کر کہا کہ تو تو غفلت مین سکھ نیند سے، باہر اور باغ مین ایک چور بدررو کی راہ سے گھسا چاہتا ہی مین نے آہٹ پاکر خبر دی تجھے فردمعقول جانکے از راہ محبت غائبانہ اطلاع کر دی اب تو جان اور تیرا کام جانے بادشاہ کا انتقام جانے اگر تجھے تو عدیگر ہوگا تو صبح کو تو ہی اور زندان ہی پھر دیکھین باغ کہان ہی وہ گھبرا کے مع چند باغبان سلیحے لیکر اُٹھا اور بدررو کے متصل دیوار باغ سے لگ رہا جو ہین بختک بدررو سے باہر نکلا باغبانون نے لپکر پکڑ لیا ہر چند اُسنے کہا کہ مین بختک ہون کسی نے نمانا ایک درخت کے ٹہنے مین لٹکا کر ہر ایکنے بجائے خود زد و کوب کرنی شروع کی خاطر خواہ قرار واقعی اُنکی خبر لی سبب خوب ہڈیان بختک کی نرم ہوگئین اور پٹھ اور پسلیان ورم کر گئین عمرو خواجہ علف پوش سے پکار کر پوچھنے لگا کہ خواجہ علف پوش کیا ہی خیر تو ہی یہ غل شور کیا مچا رکھا ہی اُسنے کہا کہ خیریت ہی

ایک چور پکڑا ہی اسکو درخت سے باندھا ہی بختک نے جو عمرو کی آواز سنی اُسکی صدا اُسکے کان مین پڑی عمرو کو بآواز
عیاری مین کہنے لگا کہ خواجہ عمرو مجکو ان موذیون کے ہاتھ سے نجات دلواؤ باغبانون کی قید سے رہا کرو مین عمر بھر تمہارا
ممنون رہونگا کسی امر مین تمسے منہ نہ موڑونگا عمرو نے پاس آکر خواجہ علف پوش سے کہا اور بختک کی سفارش کرنے
لگا کہ فی الحقیقت یہ بختک وزیر بادشاہ کا ہی خدا نے کس آفت مین یہان آکر پھنسایا ہی فورگر رہا کرو ابھی اسکو چھوڑ دو جتنے
باغبان تھے سب غنچے کیطرح چٹکنے لگے ہزار طرح سے بکنے لگے کہ خواجہ صاحب یہ آپ کیا کہتے ہین یہ مضمون عجب رنگ کا
آپ کہتے ہین بختک کی کیا کمبختی ہی کہ اسطرحسے ننگا ہو کر بد رروکی راہ سے آویگا وہ مقربان بادشاہی سے ہی آپکو کیون
چور بناویگا سفر چور اچکا ہی یہ حرامزادہ بڑی جرات کرکے آیا ہی اسکو اسکی دلیری کی سزا تو ملے باغمین آنیکا مزہ تو چکھے اور بالفرض
اگر بختک ہی ہی مبتلائے آفت وہی ہی تو اسوقت ہم نہین چھوڑینگے صبح تک باغمین سے باہر جانے دینگے بادشاہ کے روبرو جیسا
ہوگا ویسا ہوگا بختک نے عمرو سے کہا میری پوشاک پہنے تو مین ہین لیتا عمرو نے کہا کہ مین تیرے کپڑے لینے آیا نہین ہون اگر ان
لوگون نے لیے بھی ہون تو انسے ایسی رسم و راہ نہین کہ دلوا دون اور تجھے پہنا دون مجھے نہین معلوم کہ کسنے اُٹھائے ہین آخر باغبان
نے اُڑائے ہین یہ کہکر عمرو بادشاہ کی خدمتمین حاضر ہوا تمام شب ساقی گری کرتا رہا جب صبح صادق ہوئی بادشاہ سے عرض کی
شعر صبا بلگرامی سے: فصل بہار ہی یہ گلشن مہک رہے ہین * پھولے ہین پھول کیا کیا بلبل چہک رہے ہین * ہوا ٹھنڈی ٹھنڈی
چل رہی ہی زور و شور نسیم سحری ہی نور کا تڑکا ہی وقت گلگشت کا ہی مرغان خوشنوا چہک رہے ہین گل خندان ہین غنچے چٹک
رہے ہین اوس پڑنے سے خاک جمی ہی مٹی مین شبنم باری کے سبب سے نمی ہی بادشاہ کے بھی جی مین آگیا امیر کا ہاتھ پکڑے مع
حاضرین تفریح کے لیے چمنستان کیطرف چلا عمرو بادشاہ کو لگائے ہوئے اُسطرف لے آیا جہان بختک سراپا برہنہ درخت مین
بندھا ہوا تھا بختک بادشاہ کو دیکھکر غل مچانے لگا کہ پیر و مرشد باغبانون نے میرا یہ حال بنایا ادھر سے خواجہ علف پوش
نے حاضر ہو کر عرض کی کہ رات کو ایک چور بدرو کی راہ سے باغمین آیا تھا سو اُسکو غلام نے درخت سے باندھ رکھا تھا جب چار چوٹ
کی مار پڑی تو کہتا ہی کہ مین بختک وزیر بادشاہ کا ہون اتفاق وقت اور بیوقوفی سے یہان آکر پھنسا ہون بادشاہ اور ہم
نے جو غور کرکے دیکھا تو واقعی بختک ایک درخت سے بندھا ہوا نظر پڑا عمرو نے بڑھکے کہا کہ آج باغمین نیا گل پھولا بختک تو
بہت فہمیدہ اور ہوشیار ہی صاحب جرأت بلکہ قار ہی انکی کیا کمبختی ہی کہ یہان آتا اور آپکو بلا مین پھنساتا شاید کوئی
بھوت اُسکے لباس مین آیا ہی حضور کی دل لگی کو یہ شعبدہ دکھا رہا ہی غالب ہی کہ بعد ایک ساعت کے ہوا ہوجائیگا ہوا ہم
مقام مین کسیکو نظر نہ آئیگا عمرو یہ کہہ رہا تھا اور بادشاہ سیر کنان آگے بڑھے تو امیر دلمین سمجھے کہ خواہ مخواہ اسمین شمول عمرو
کا ہی ذات شریف کا یہان بھی دخل ہی سفر رہا ہی بختک کو دیکھکر بادشاہ بے اختیار برنگ گل کھل کھلا کر ہنسے اور جتنے حاضرین
تھے ہنسی کے مارے ایسے بیچین ہوئے کہ بے اختیار بادشاہ کے روبرو قہقہہ مارنے لگے امیر نے اسکو کھلوا دیا اس آفت ناگہانی سے باہر کیا
دیکھا کہ تمام بدن بختک کا زخمی ہی جا بجا سے لہو بہہ رہا ہی چاند اونچی ہوگئی ہی بادشاہ نے برسر عتاب ہوکر فرمایا کہ ایسی ہیئت کذائی سے

اسکو نکالدو ہمارے سامنے سے جلد دور کرو امیر نے تقصیر معاف کروائی اور پوشاک اسکی عمرو سے بتیس سو تن کہ مول لیے گئے عطا فرمائی اور ہمراہ لیا اور تسلی اور دلاسا دیا بادشاہ باغ ہشت بہشت کی طرف کہ ناف باغ داد مین مثل نگین واقع تھا مائل ہوے اور اس باغ مین امیر و بزرجمہر و ہرمز تا جار کو مع مقبل و نجتک و دیگر سرداران حاضر لیکر داخل ہوے واقع مین وہ باغ اسم باسمی تھا نمونہ فردوس معلی تھا عمرو نے نجتک کا نام بیاض سفاہت مین سر لکھا تھا دفتر حمقا مین سر دفتر لکھا تھا بادشاہ کے روبرو ظرافت کرنے لگا اظہار شرارت کرنیلگا کہ قبلہ عالم نجتک بچارے کی ہڈیون کو باغبانون نے بیلچون کے مارے ریزہ ریزہ کر دیا ہے اور سر پر بال باقی نہین خوب صاف و رم ساجیکا ہے سراسر بلور کر دیا ہے اگر اسکو مرحمت مومیائی ہوتی تو عین سرفرازی ہوتی اور اتنو تقصیر ہوئی کہ حضور کی حکم عدولی کی یعنی بحکم باغ مین آیا سو اسکا ثمرہ ملا اب اس سے ایسا قصور ہوگا کبھی حکم عدولی کا مرتکب یہ بیشعور ہوگا یہ کہکر نجتک کیطرف متوجہ ہوا اور اس سے کہنے لگا ہاتھ جوڑ کے توبہ کر کہ پھر مجھسے ایسی حرکت بیجا ہوگی ایسی جرأت پھر اصلا ہوگی القصہ عمرو نجتک کو مسخرہ بناتا تھا اور حاضرین دربار ہنساتا تھا بادشاہ نے فرمایا کہ عادی کو تو بلاؤ جلد ہمارے حضور مین پہونچاؤ جب عادی حاضر ہوا بادشاہ نے فرمایا کہ کیون عادی ہم تمھین دروازے کا نگہبان کرین اور معتمد سمجھکر کوئی خدمت سونپین اور تم ایسی غفلت کرو اور ہمارے قول کو خفیف سمجھو کہ نجتک کا گذر باغ کے اندر تک ہوا اور تمھین مطلقاً خبر تک نہو وہ بے اجازت ہماری یہان داخل ہوا اور تم غافل ہو عادی نے یہ تہا ہی کہا کہ قبلہ عالم نجتک کی طاقت ہے کہ بے اجازت حضور کے باغ مین قدم رکھے بے حضرت کے اشارے کنارہ باغ تک بھی پہونچ سکے میرے پاس آیا تھا کہ مجھسے نذرانہ لو اور مجھے باغ مین جانے دو مین نے اسکو جھڑک دیا وہ بیچ گھر شرمندہ ہو کر چلا گیا بادشاہ نے فرمایا کہ دیکھو تو کون بیٹھا ہے نجتک ہے یا کوئی اور آدمی نیا ہے عادی نجتک کو دیکھکر برہم ہوا اور گردن پکڑ کے بولا کہ باغ سے نکل کے دیکھیے گا کیسی تیری خدمت کرتا ہون کسطرح آپکے ساتھ اہلیت کرتا ہون امیر نے عادی کو منع کیا اور زجر و توبیخ سے باز رکھا کہ نجتک سے مزاح ہوتا ہے بادشاہ نے اسکی تقصیر معاف کی پھر اسکی حماقت سے درگذر فرمایا پھر اپنے مقام پر جاؤ جہان بیٹھے تھے وہین بیٹھو عادی تعمیل کر کے دروازے پر گیا اور محفل مین ساغر کا دور رہا جب طاؤس آفتاب کو مغرب مین آشیانہ گزین ہوا اور سحر خابانہ نے لب دریاے اخضر فلک پر خرامان شروع کیا مشعلچیون نے شمعدانے کا فور جھاڑ و نمین روشن کین ارباب نشاط حاضر ہوے سرو جشن و عشرت کی صحبت جمی عمرو تمام شب گریبان سے ہر ایک کو چھکاتا اور ظرافت کرتا رہا صبح ہوئی بادشاہ قصر چہل ستون مین رونق افروز ہوے امیر صنعت کاریگرون کی ان مکانون کو دیکھکر وجد کرنیلگے القصہ بادشاہ ہر روز امیر کو ایک نئے مکان مین لیجاتے تھے محفل عیش و سرور برپا کرتے تھے اور انواع انواع وضع سے امیر کو مسرور فرماتے تھے چونکہ پانچ شبانہ روز بادشاہ کی پلک نہ جھپکی تھی ایکدم بادشاہ کی آنکھ لگ گئی امیر بھی پوشاک بدلنے کے لیے قصر چہل ستون سے باہر تشریف لائے اور رفیق و مصاحب بھی ہمراہ آئے سیر کرتے کرتے ایک طرف بیچ باغ مین جو پہونچے ایک نہر دیکھی کہ جسکی لطافت کے روبرو آئینہ ماہ دھندلا نظر آتا تھا پانی اسکا شیشہ بھر لونگی راہ سے محل مین جاتا تھا مقبل سے فرمایا کہ ہم غسل کرینگے پوشاک بدلینگے مقبل نے امیر کی پوشاک اٹھائی اور فوراً نئی پوشاک بدلنے کیواسطے

منگوائی امیر نہانے لگے حمام فرمانے لگے اتفاقاً ملکہ مہر نگار دختر نوشیروان عادل زرنگار برائے سیر بالائے قصر جھرونکو مین بیٹھی ہوئی تھی ادھر اودھر دیکھ رہی تھی ناسخ شعر دربے کو اسکے نور نے اختر بنا دیا ہر تا بدان کو نیر اکبر بنا دیا امیر پر جو اسکی نگاہ پڑی تیر عشق امیر اسکے جگر کے پار ہو گیا غش کھا گئی ناسخ جل اُٹھا باغ اُسکی برق حسن کی تاثیر سے پھول اب گلچین اُٹھاتے ہین آتشگیر سے تیر عشق کھا کر دلمین سوچی کہ مجھکو تو اس کمان ابرو نے گھائل کیا بیٹھے بٹھائے زخم عشق و داغ محبت و با اسکا سلامت جانا خوب نہین ہی صاف نکل جانا اسکا طبیعت کو مرغوب نہین ہی عنبر چہ گلے سے نکالکر امیر کیطرف پھینکا امیر کے کاندھے پر گرا امیر نے جو ادھر دیکھا جلوہ قدرت صانع مطلق نظر آیا ضبط نہ کر سکے نظر پڑا اک بت پریوش نرالی سج دھج نئی ادا کا جو عمر و دیکھو تو دس برس کی یہ قہر آفت غضب خدا کا امیر چاروں شانے چت پانی پر گرے مقبل نے کود کر امیر کو اٹھا اور گود مین لیکر نہر سے باہر نکالا امیر نے ایسی آہ سوزناک کھینچی کہ خرمن عیش مین آگ لگ گئی شعلہ عشق دلمین بھڑکنے لگا اشک حسرت آنکھونسے ٹپکنے لگا ناسخ آتش عشق وہ ہی جسمین سمندر جلجاے آگ لگجائے جو پتھر مین تو پتھر جلجائے اشعار سوختہ نواب بہادر صاحب فدی کی تخلص کے امیر کی زبان پر تھے اشعار سوختہ یاد ایام کہ کچھ دلکو غم و درد نہ تھا گرم آہین یہ نہ تھین لب پہ دم سرد نہ تھا اشک سرخ آنکھونسے جاری نہ تھا رنگ زرد نہ تھا جامہ تن پہ مرے پیرہن گرد نہ تھا کام رکھتے نہ تھے ہرگز کسی خود کام سے ہم رات دن زیست بسر کرتے تھے آرام سے ہم دلکو جون ہی یہ آرزو تابی بیتابی تھی نہ وحشت نہ یہ رونا نہ یہ بیخوابی تھی چمن طبع مین اک رونق و شادابی تھی حسرت و یاس و غم و درد کی نایابی تھی باغ عالم کی ہواونسے دل افسردہ نہ تھا غنچہ خاطر رنگین گل پژمردہ نہ تھا کوئی روتا تھا تو کہتے تھے کہ رونا کیسا غم کسے کہتے ہین منہ آنکھونسے دھونا کیسا وا شگفتہ محبوبونپہ ہونا کیسا دل و دین ہوش و خرد عشق مین کھونا کیسا لوگ معشوقون کیلئے کیون جور و ستم سہتے ہین عاشقی چیز ہی کیا عشق کسے کہتے ہین اب جو دیکھا تو یہ دیکھا کہ قیامت ہی عشق قہر ہی ظلم ہی بیداد ہی آفت ہی عشق باعث طعن و ملامت ہی عشق شعلہ خرمن دین و دل و طاقت ہی عشق راہ بتلائیے جسکو وہی رہزن ہو جائے دوستی کیجیے جس سے وہی دشمن ہو جائے آتش شوق ضروری الفت سے نہ ہم تھے آگاہ اک شرار نے کیا خانہ دل خاک سیاہ لب پہ آنا ابھی جانسوز ہی یا شعلہ آہ جلگئے لب کہ ابھی آہ سے ہم تو واللہ ہی امان مانگی اسی سے کرہ ناری نے لاکھون گھر پھونک دئیے ہین اسی چنگاری نے قیس کو اسنے کیا ساکن صحرائے جنون کیسی شیرین کہ کے سر پہ ہی فرہاد کا خون اس نے وامق کو کیا تھا عذرا کا مفتون اس فسون ساز نے مجھ پر بھی کیا ہی افسون عشق کے رنج مین راحت کا سرانجام کہان اب تڑپتا ہی دل آرام کو آرام کہان اپنے اک جان کے دشمن سے پڑا ہی پالا ہی جگر سینے مین مجروح داغ برنگ لالا دل سے آغشتہ بخون آتا ہی تا لب نالا آپ کو دیدہ و دانستہ بلا مین ڈالا گل سے بہلاتے دل اور دیکھتے سنبل کی طرف چھپا نہ تھا اسکے رخ و کاکل کی طرف پیچ مین لائی ہی آخر مجھے وہ زلف سیاہ کرتے کاش اسکے عوض شام غریبان پہ نگاہ شب تاریک سے بدتر ہی مرا دل واللہ ہو گیا گھر بھی سیہ خانہ زندان مجھے آہ مر جب پر ہی عشق دل بے غم تھی

زلف جانان کے عوض مشک کی بو کیا کم تھی ۞ دیکھی تھی نہ مجھے چاند سی وہ پیشانی ۞ تھی مگر عشق کی قسمت میں بلا آیتی
آنی ۞ آب شمشیر سے بہتر تھی شہادت پانی ۞ اُسکے ابرو کی نہ تلوار تھی بڑھکر کھانی ۞ خار خار غم ہجران کا ستم سہنا تھا ۞ برچھیان
کھانی تھین اُن پلکونسے بچ رہنا تھا ۞ چشم بیمار سے تھا اُسکی مناسب پرہیز ۞ یہ نہ سمجھے کہ ہے سفاک وہ ترک خونریز قتل مردم کو
نگاہونکے ہین سو خنجر تیز ۞ اُس سے جون آہوے وحشی مجھے لازم تھا گریز ۞ دیدۂ نرگس بیتاب پہ نظر کرتی تھی ۞ شوخی چشم غزالان
پر نظر کرتی تھی ۞ گرچہ رخسارے تھے اُس شوخ کے سر سے پُر نور ۞ چاک دل کرنا تھا مانند کتان عقل سے دور ۞ مار کر سبکو جلانا
تو کبھی نا مقدور ۞ لب جانبخش کالاتے نہ زبان پہ مذکور ۞ مسی آلودہ نہ اُن دانتون پہ ہم مرتے کاش ۞ شب تاریک
مین انجم پہ نظر کرتے کاش ۞ مین تو اندھون کی طرح چاہ زنحدان مین گرا ۞ ڈوب مرتا جو کنوین مین تو بہت بہتر تھا ۞ اُسکی
گردن کی صفائی پہ عبث دل بہلا ۞ دیکھنا گردن مینائے بلورین کی صفا ۞ گو کہ تھا رشک سحر نو صفائے سینہ ۞ دیکھنا آئینہ
تھا مجکو بجائے سینہ ۞ دست رنگین کی نزاکت پہ ہوا کیون مائل ۞ ملتا ہون دست تاسف کہ گیا ہاتھ سے دل ۞ لطف
پنجۂ مرجان ہی سے کرتے حاصل ۞ پیچ سے موئے کمر کے ہے نکلنا مشکل ۞ کام ساق و کفک پا سے نہ کچھ تھا مجکو ۞ کردیا
عشق نے پامال سراپا مجکو ۞ جیسا رسوا ہون نہین اس طرح کوئی خوار نہو ۞ اس بلا مین کوئی انسان گرفتار نہو ۞ جو مرض مجکو ہے
ایسا کوئی بیمار نہو ۞ اور بیماریان ہوئین پہ یہ آزار نہو ۞ دن جو گذرا تو یہ دھڑکا ہی کہ شب آتی ہے ۞ عشق کے نام سے تو
مجھے تپ آتی ہے ۞ عمر بھر دام محبت سے نکلنا معدوم ۞ ایسے دریا مین ہون ڈوبا کہ اچھلنا معدوم ۞ اس بلندی سے گرا ہون
کہ سنبھلنا معدوم ۞ سیر گلشن کو بھی جاؤن تو بہلنا معدوم ۞ ہوش بلبل کے بھی نالونسے مین کھو دیتا ہون ۞ مسکراتا ہے اگر غنچہ تو رو دیتا
ہون ۞ اسقدر دام محبت نے دیا ہے مجھے داغ ۞ مثل آتشکدہ آتی ہے نظر صورت باغ ۞ نکہت گل بھی مجھے کرتی ہے آشفتہ دماغ ۞
روش غنچہ ہون دلتنگ نہین غم سے فراغ ۞ مثل شبنم کبھی گلبن کے تلے روتا ہون ۞ اور کبھی سرو کے لگ لگ کے گلے روتا ہون ۞
گھر مین دن رات تڑپنے سے مجھے ہے سروکار ۞ ہمدم و دوست ہے کوئی نہ کوئی مونس و یار ۞ کچھ عجب طرح بسر ہوتی ہے اب لیل و نہار ۞ بیقراری سے
نہین ایک جگہ مجکو قرار ۞ شہر سے گاہ نکلجاتا ہون صحرا کیطرف ۞ صورت سیل کبھی جاتا ہون دریا کیطرف ۞ کسطرح اس دل ناشاد کو
اب شاد کرون ۞ کیون کر اس خانۂ ویران کو مین آباد کرون ۞ کون سنتا ہے کہان جا کے مین فریاد کرون ۞ عشق نے ظلم کیا کس سے طلب
داد کرون ۞ آپ رسوا تو ہوے اور کسے رسوا کیجیے ۞ شکوۂ دوست جو کیجیے تو بھلا کیا کیجیے ۞ بخت ناساز کا اپنے ہی گلا لازم ہے ۞
کہنا دشمن کو بھی دشمن نہین کیا لازم ہے ۞ جور معشوقون کو عاشق کو وفا لازم ہے ۞ تو جو دشنام بھی دیوے تو دعا لازم ہے ۞ کشور
حسن تا جبتلک آباد رہے ۞ وہ وفا کیجے کہ عالم مین بہت یاد رہے ۞ مقبل نے امیر کو سمجھایا کہ یہ مقام خود رفتگی کا نہین ہے موقع
یہ بیخودی کا نہین ہے پوشاک نئی بدلیے اور محفل مین چلیے بارے اسوقت امیر نے مقبل کی نصیحت سُنی کہ پوشاک بدلی
قصہ جہل ستون مین تشریف لے گئے مگر طبیعت کا اور ہی تعلق تھا بدحواس تھے اور اُسطرف ملکہ مہر نگار کا حال ابتر ہوا تھا جب

پلاتی کوئی آیۃ الکرسی اُسپر دم کرتی کوئی نادعلی پڑھکر پھونکتی الغرض خواب خور موقوف ہوگیا کوئی ہاتھ پانون سہلاتی ملکہ کو جب فاقہ ہوا اپنے دلمین سوچی کہ کہین یہ راز افشا نہو جائے یہ عشق اسی باغ مین کوئی گل نہ کھلائے خواصون سے کہا کہ تشویش کا مقام نہین مجھے خود بخود اسوقت دوران ہوا سو اب اچھی ہون بھلی چنگی ہون غل شور مت مچاؤ دل مین نہ گھبراؤ ادھر کا حال سنیئے کہ امیر دم پر دم ساعت بساعت دیکھتے تھے کہ دن کہین تمام ہووے تو بیتابی دلکی تدبیر کیجائے کہین شام ہووے تو دل ٹھہر جاوے یارے جون تون کرکے دن کو کاٹا اور پہر رات تک ضبط کیے بیٹھے رہے آخر اضطراب دل ہنمون ہوا ضبط کا یارا نہ رہا بادشاہ سے التماس کیا کہ آج رات چھٹی ہی پلک سے پلک فدوی کی نہین لگی ہی اگر حکم ہو تو کسی قدر استراحت کرون کسی گوشۂ باغ مین جاکر سو رہون بادشاہ نے فرمایا کہ بسم اللہ خدا کو سونپا پھر مع مقبل وفادار بارے مجلس سے آئے پھر چھپ کے کے نیچے آئے کوئی لگاؤ اوپر جانیکا نپایا لیکن ایک درخت عظیم الشان محل کی دیوار سے ملا ہوا نظر آیا شاخین اسکی بام پر پھیلی ہوئی تھین نسدیر سے لگی ہوئی تھین مقبل کو اُس درخت کے نیچے کھڑا کرکے آپ درخت پر چڑھ گئے بام قصر پر ہو نکلے

## پہلی ملاقات امیر کی سرحلقۂ خوبان روزگار سے یعنی ملکہ مہرنگار سے

اشعار
عشق ہی تازہ کار تازہ خیال ؛ ہر جگہ اسکی اک نئی ہی چال ؛ کہین آنسو کی یہ سرایت ہی ؛ کہین یہ خونچکان حکایت ہی ؛ گہ نمک اسکو داغ کا پایا ؛ گہ پتنگا چراغ کا پایا ؛ کہین طالب ہو کہین مطلوب ؛ اسکی باتین غرض ہین یونہی خوب ؛

خامۂ دل فگار نقش نشلسان عشاق مزاج دانایان بیاران نزاق کلک شوریدہ سر مضامین شوق وذوق زبان پر لاتا ہی ہجر ووصال کی داستان سناتا ہی کہ امیر نے سقف قصر پر سے دیکھا کہ ملکہ مہرنگار ماہرویان پری پیکر کے حلقہ مین بیٹھی ہی اور صراحی مے گلگون سے بھری ہوئی سامنے رکھی ہی جام بلورین ہاتھ مین چھلک رہا ہی بادۂ ارغوانی پیالہ سے چھلک رہا ہی

شعر شاپور ؎ شراب عرش وجام وباخود لذتے دارد ؛ بکفش ساقی لشن سکش چہ عیش صحبتی دارد ؛

لیکن گوہر اشک کی لڑی نوک مژہ سے مسلسل تا بدہن ہی آتش عشق کانون سینہ مین شعلہ زن ہی آہ سرد لبون پر ہی نالہ کشتی کا عمل اکثر ہی دن کو تو امیر نے دور سے دیکھا تھا اب متصل سے جو نظارہ کیا دیکھا کہ چشمۂ خورشید درخشان اُسکے حسن کے آگے پانی بھرتا ہی اور ماہ تابان اُسکے چہرۂ پرنور کے پرتو سے ضیا اقتباس کرتا ہی چاہ زنخدان کو اگر ہاروت وماروت دیکھتے تو آپکو غرق فنا پاتے غبغب کو اگر ترنج دیکھتا تو دانت کھٹے ہو جاتے قدنے اُسکے سرو کو پاگل کیا رخسارون نے لالہ کو داغ دیا آنکھون نے غزالان چین کو صحرا دکھایا ابرو کے روبرو ہلال فلک انگشت نما ہوا زلف نے سنبل کو پیچ وتاب یا مژہ نے دل عاشق مین تیر مارا کیا دہن اُس گل کا دیکھین تو غنچے صرصر رشک سے بے سخن کمہلا جائین لبون سے مقابل ہون تو برگ سمن شرما جائین گوش کا بالا ماہ حلقہ بگوش بینی راستی سے دوش بدوش لڑی دانتون کی اگر لولوے آبدار دیکھے تو حسرت سے آب جگر خشک ہو جائے کمر کو کیسا ہی بینا دیکھے سر مو نظر نہ آئے شکم دریاے محبوبی اُسپر سرآوردہ وقباب خوبی ناف غوصان دریاے محبت کیواسطے گرداب پانون وہ جسکے ہاتھ لگانے کے لیے عاشق بیتاب لمترجمہ ؎ کرے آفتاب اُس سے گر آنکھ چار ؛ چکاچوند ہو وے

اُسے بیشمار ؞ مہ چار وہ اُسکو گر دیکھ پائے ؞ تو وہ داغ پر داغ خجلت سے کھائے ؞ اگر دیکھتا یوسف حسن سنج ؞ تو ہاتھ اُسکا
کٹتا نہ کٹتا ترنج ؞ زلیخا اُسے دیکھ لیتی اگر ؞ تو یوسف پہ کرتی نہ ہرگز نظر ؞ سراپا اسطرح چہرۂ تابان مین ہی بینی کی ضیا ؞
اک الف نور کا ہی مہر درخشان کھینچا ؞ گوش وہ گوش کہ ہین کان جواہر سے سوا ؞ آئینہ گرد ہی رخسار نے پائی وہ صفا ؞ لب
ہین وہ لب کہ عقیق یمنی خون کرے ؞ دانت وہ دانت کہ ہیرے کی کنی خون کرے ؞ وہ دہن نکتۂ موہوم ہر بے وہم گمان ؞
کچھ سخن اسمین نہین قدرت خالق ہی عیان ؞ ایسی تنگی کسی غنچے نے بھلا پائی کہان ؞ دیکھکر چشمۂ حیوان اُسے تنگ ہی
نہان ؞ خوبی صاف دہن کس سے کہے جاتے ہین ؞ لب تقریر بھی خاموش رہے جاتے ہین ؞ وہ زنخدان ہی کہ ہی ایک خدا کی
قدرت ؞ حسن کی بحر کا گرداب ہی کیا خوش صورت ؞ دلکو ہی چاہ زنخدان سے سراپا حیرت ؞ آپسے ڈوبنے کی ہوتی ہی اسمین
سبقت ؞ گر کے اسمین سے نہ ہرگز کوئی مائل نکلے ؞ یہ کنوان وہ ہی نہ یوسف کا بھی دل نکلے ؞ گردن ایسی ہی کہ آنکھون نے نہ دیکھی
زینہار ؞ شفق صبح کے مانند دکھاتی ہی بہار ؞ مصحف رخ کے لیے رحل ہوئی ہی تیار ؞ ہاتھ گردن مین حمائل ہون تو آجائے قرار ؞ جلوہ گر
دھیان مین جسوقت سے وہ گردن ہی ؞ شمع کا نور سحر سامنے اک روغن ہی ؞ ہاتھ مہندی کی جو رنگت سے ہوے ہین مشتعل ؞ اب سرِ
دل زار گیا اور بھی جل ؞ ہاتھ سہیات نہین ہاتھون مین حچی ہی کل ؞ عشق مین دل نہین لایا ہی مجھے لائی اجل ؞ سچ یہ ہوتا ہی کہ ہر وقت مین کالی
مجکو ؞ آجکل کیا نہین مدت سے کل آئی مجکو ؞ ہاتھ ایسے ید قدرت سے ہوے ہین تیار ؞ لے ہتھیلی کی بلائین ید بیضا سو بار ؞ دست
خورشید درخشان ہو تو ہو اُس پہ نثار ؞ ہاتھ کٹوائے جو اُس پنجہ سے آکر ہو دوچار ؞ انگلیون کی جو چمک دیکھے تو حیران ہوجائے ؞ پنجۂ مہر
بھی انگشت بدندان رہجائے ؞ جان آتی سو جان سے ہی خوبی پستان پہ نثار ؞ سرو سے قد نے یہ کیا خوب نکالے ہین انار ؞ ٹوپیان
باز پہ دو رکھی ہین باہر شکار ؞ یا ہوے قمقمے دو نور کے روشن یکبار ؞ دو یہ گلدستے لب بام دھرے ہین گویا ؞ منقلب نور کے جام
دھرے ہین گویا ؞ کبھی چھاتی سے دوپٹہ جو لپٹ جاتا ہی ؞ شرم سے جسم مین اُنکا سمٹ جاتا ہی ؞ سر دوپٹے کے اُلٹنے کو پلٹ
جاتا ہی ؞ دم بیان عاشق بیدم کا اُلٹ جاتا ہی ؞ بند محرم کے شب و روز کسے رہتے ہین ؞ جان و دل طرفہ یہ بندش مین پھنسے رہتے ہین
وہ شکم صاف کہ آئینہ ہو غیرت سے آب ؞ قدرت حق سے زمین پر ہی یہ حوض مہتاب ؞ وہ صفائی ہی کہ خورشید کو بھی آئے
حجاب ؞ وہ چمک ناف کی ہی آئے ستارے کو نہ تاب ؞ ہاتھ لگجائے کمر وہ تو قرار آجائے ؞ بحث سے ہم مین عنقا کا ٹھکانا
آجائے ؞ آگے تعریف مین خاموش زبان ہوتی ہی ؞ بات پردے کی ہی پردے مین بیان ہوتی ہی ؞ دل عاشق کو مگر
تاب کہان ہوتی ہی ؞ پردۂ شرم مین تشبیہ نہان ہوتی ہی ؞ یان مضامین حیا خوب پسندیدہ ہین ؞ دو مہ نو نئی
صورت کے یہ چسپیدہ ہین ؞ رانین اللہ ایسی کہ ہو سر رکھنے کی خواہش ہر بار ؞ دل تڑپتا ہی تڑپے کبھی آئے نہ قرار ؞ تکیہ مخمل
کا اگر نیچے ٹھہر آئیگا ؞ کوئی بے سر رکھے زانو پہ قرار آئیگا ؞ پنڈلیان گوری ہین ایسی کہ خدا کی قدرت ؞ عرش کی رانون
کو اُنسے نہ کبھی ہو نسبت ؞ رخ مہتاب کی بھی دیکھ کے فق ہو رنگت ؞ پہونچے انتک یہ نہین پائے نگہ کی طاقت ؞ پنڈلیان حسن
ولطافت مین غزوان دونون ہین ؞ خانۂ حسن نے کیا پائے ستون دونون ہین ؞ پنجۂ مہر کو ہی پنجۂ پا سے خجلت ؞

ہی رخ ماہ کو ایڑی کی صفا سے خجلت ÷ ہر ستارے کو ہی ناخن کی ضیا سے خجلت ÷ شفق صبح کو ہی رنگ حنا سے خجلت ÷
سرمہ خالی نکرے کبک دری آنکھوں مین ÷ خاک پاپوش کو لیجائے پری آنکھون مین ÷ ہی سراپا جو قیامت تو ہی آفت چھل بل ÷
ایسی رفتار چھلاوا کیا بھی دل جائے نکل ÷ نازک ایسی ہی کمر چلنے مین سو کھاتی ہی بل ÷ وہ لگاوٹ کے ہین انداز کہ دل ہو
بیکل ÷ رنگ لائیگی غضب طبع مین رنگینی ہی ÷ دور ابھی نام خدا دھیان سے خود بینی ہی ÷ ابھی آئینے مین دیکھی نہین صورت اپنی ÷
نہین معلوم انھین حسن کی زینت اپنی ÷ ابھی سمجھے نہین ہرگز وہ حقیقت اپنی ÷ بھولے اتنے ہین بہت خوب ہی قسمت اپنی ÷
حسن پر ناز نہین شکل پہ مغرور نہین ÷ کسی سے آنکھ لڑائی ابھی منظور نہین ÷ چہرے پر زلفون کے بل کھانے سے گھبراتے ہین ÷
الجھے گیسو کے وہ سلجھانے سے گھبراتے ہین ÷ دیر تک گیسوون مین شانے سے گھبراتے ہین ÷ عطر پوشاک مین ملوانے سے
گھبراتے ہین ÷ خود کو معشوق بتانیکا کچھ ارمان نہین ÷ جان جائے کوئی مرے اسکا ابھی دھیان نہین ÷ ایسے معشوق بھی
عالم مین بہت ہوتے ہین کم ÷ سادی پوشاک سے رہتے ہین نہایت خرم ÷ کہتے ہین ہار پہننے سے الجھتا ہی دم ÷ بار پھولون
کا اٹھے کس سے کہ نازک ہین ہم ÷ ابھی گہنے سے مسی سے انھین کچھ شوق نہین ÷ کوئی گردن مین بھی منت کے سوا طوق نہین ÷
آئنہ جب انھین دکھلاتے ہین گھبراتے ہین ÷ منھ چھپا لیتے ہین شرماتے ہین گھبراتے ہین ÷ بھاری کپڑونکو جو پہناتے ہین گھبراتے
ہین ÷ بند محرم کے جو کس جاتے ہین گھبراتے ہین ÷ بات عاشق کی نزاکت سے وہ کب سنتے ہین ÷ درد سر ہوتا ہی افشان جو
کبھی چنتے ہین ÷ چشم پر بار گران ہی ابھی کاجل کا بوجھ ÷ دوش سے انکے سنبھلتا نہین آنچل کا بوجھ ÷ دور ہی انکے گلے سے ابھی
ہیکل کا بوجھ ÷ ایسے نازک ہین کہ اٹھتا نہین ہلکا سا بوجھ ÷ تاب کب رہے نزاکت کے وہ لا سکتے ہین ÷ ہاتھ کب مہندی کی رنگت کا اٹھا سکتے
ہین ÷ امیر اسکے حسن دلاویز کو دیکھکر آپ مین نرہے اور بھی شعلہ اے شوق دلمین بھڑکے ملکہ مہرنگار کو ہمنشینان محرم راز سمجھا
رہی تھین اپنے اپنے طور پر کلمات تشفی آمیز سنا رہی تھین کہ اس گریہ زاری سے نہین معلوم کہ کیا طوفان برپا ہوگا ابھی اگر
تو دشمنونکا خدا جانے حال کیا ہوگا ایسی بیخود نہو جاؤ ذرا آپکو سنبھالو آخر جسکے واسطے تمھارا یہ حال ہوا ہی اسنے بھی کچھ کھیلا
ہی اسکو بھی چین کہان ہوگا وہ تمھارے فراق مین سرگردان ہوگا کوئی نہ کوئی تدبیر ملنے کی کریگا خواہ مخواہ کوئی صورت وصل
کی نکالے گا الحاصل سبھون کے سمجھانے بجھانے سے ملکہ کا رونا موقوف ہوا اور فتنہ بانو نے کہ ملکہ کی دایہ کی بیٹی تھی ساغر
ملکہ کے ہاتھ مین دیا کہ اسکو پیو شعر خواجہ حافظ ؎ بنوش بادہ کہ ایام غم نخواہد ماند ÷ چنان نماند چنین نیز ہم نخواہد
ماند ÷ ملکہ نے کہا مین سب کے پیچھے پیونگی تھوڑی دیر کے بعد نوش کرونگی پہلے تم تو اپنے صیاد کا نام لیکر پیو قدرے قلیل میرے
واسطے رہنے دو سب سے پہلے فتنہ بانو نے جام لبالب بھرا اور اٹھا کے عمرو عیار کا نام لیکر پیا یہ سنکر امیر کا دل گھبرایا کہ عمرو یہان
کیونکر آیا یہ سوچتے تھے فکر کر رہے تھے کہ دوسری معشوقہ مقبل وفادار کا نام لیکر گلگون کا پیالہ پی گئی اور اسیطرح ہر ہمنشین
اور جلیس شراب لالہ رنگ پی پی گئی امیر نے اپنے دلمین کہا کہ مقبل اس راز سے ہم آگاہ نہ تھے ان امور سے ہم واقف بھی الحمدللہ نہ
تھے ملکہ نے ساغر مے گلنار یہ کہکر منھ سے لگایا کہ تشنہ خسام بن علقمہ خیبری کی یاد مین پیتی ہون کہ جسنے تمکو قید سے چھڑایا امیر یہ سنکر

بہت محظوظ ہوئے اور بہت سے امور اسرار ناز و نیاز مین ملحوظ ہوئے پھر کامل بزم بادہ خواری گرم رہی ملکہ پھر بار نام
صاحبقران کا ایک ساغر مئے ناب پیتی تھی جب دو پہر سے زیادہ رات گذری مجلس برخاست ہوئی ملکہ چھپرکھٹ پر جا کر لیٹی ہر چند
کروٹین لیتی مگر صاحبقران کے خیال مین نیند نہ آتی زار زار روتی جاتی آخر روتے روتے تھک گئی صاحبقران نے دیکھا کہ ملکہ بھی
سو گئی اور ہر عورت اپنے اپنے مقام پر جا کر سو رہی سیڑھیونکی راہ سے بام قصر سے نیچے اترے اور دبے پاؤن ملکہ کے چھپرکھٹ کے پاس گئے دیکھا
کہ ملکہ سو رہی ہے مگر چشم انتظار کھلی ہے ٭ آنکھین کھلی ہوئی ہین عجب خواب ناز ہے ٭ فتنہ تو سو گیا ہے در فتنہ باز ہے ٭ دیر تک اسکے روے
منور کو دیکھا کئے دل مین سوچا کئے کہ تو بڑی محنت سے یہانتک پہونچا ہے کمال تکلیف اٹھا کے یہ قرب نصیب ہے آخر دل کی ہوس نکال کسی حیلہ سے صاحبقران
نے اپنے دونون ہاتھ گل تکیہ پر رکھے چاہا کہ اسکے لب شیرین کو چومین اور رخسار تابان کا بھی بوسہ لین ہاتھ تکیہ پر سے پھسل گئے ملکہ کی چھاتی
سے لگ گئے ملکہ چونک پڑی امیر کا تو خیال نہ رہا بے اختیار چیخ مار کے چور چور کہنے لگی ہر چہار طرف سے خواصین جاگین اٹھکر دوڑین امیر
نے کہا ریحان مین کشندہ ہشام بن علقمہ خیبری ہون اور مقتول ناز و ادا ے مہرنگار پری ہون ملکہ امیر کو پہچانکر اپنے غل مچانے پر
بہت شرمندہ ہوئی اور عذر معذرت کرنے لگی اور صاحبقران کو جھٹ پٹ چھپرکھٹ کے نیچے چھپا دیا خواصونکو یہ کہکر بہلا دیا
کہ مین بد خواب ہوئی تھی اس سبب چیخ مار اٹھی اچھا تم لوگ جا کر سو رہو اپنے اپنے مقام پر جاؤ وہ تو نیند کی ماتیان تھین اپنے اپنے
مقام پر جا کے سو رہین صاحبقران انکے جاتے ہی نیچے سے نکلکر اوپر آئے ملکہ مہرنگار کے برابر آئے ملکہ نے انکو تو دور
سے نظارہ کیا تھا اب جو پاس سے دیکھا اور بھی غش کر گئی ہوش سے گذر گئی صاحبقران نے منھ سے منھ ملا کر اپنی بو جو

امیر اور مہرنگار کا بارہ دری مین پلنگ جواہر نگار پر ملکر بیٹھنا



جو سنگھائی تھوڑی دیر کے بعد ہوش مین آئی اتنے مین سپیدۂ صبح کا نمودار ہوا صاحبقران نے مانند شبنم اپنی چشم نرگس
مین اشک حسرت بھر کے کہا کہ او جان خدا حافظ ہے اب کشندۂ علقمۂ خیبری ٹھہر نہین سکتا ہے شعر دوست علی صاحب
خلیل سے کھلا مجھ پہ وقت سحر جاتے جاتے ؛؛ وہ مہ دیکھیا داغ گھر جاتے جاتے ؛؛ کہ خوف افشاے راز کا ہے یا بادشاہ سے سونیکا
بہانہ کر کے آیا تھا اگر چند یار رہا تو پھر رات کو آکر بلا گردان ہونگا شعر ناسخ سنبل گیسون کی جا دیکھی شب تار فراق ؛؛ ہو گیا مین
دل کے پھنستے ہی گرفتار فراق ؛؛ وصل مین بھی ہاے جس دلکو ہوتا تھا فراق ؛؛ اے فلک تونے کیا اسکو گرفتار فراق ؛؛ مگر اس سنبل
خنجر ناز کو بھول نجانا مبتلاے فراق کو دل سے نہ بھلانا ملکہ نے ایک آہ سرد کھینچی اور آبدیدہ ہو کر بولی کہ دیکھیے تمام دن کیونکر بسر
ہوتا ہے کسطرح مطمئن دل مضطر ہوتا ہے سے شب فراق تو جون تون کٹی بنالہ و آہ ؛؛ یہ دن پہاڑ سا کیونکر کٹے گا مرے اللہ ؛؛ اچھا خدا
کو سپرد کیا اللہ کی امان مین سونپا بس اب آپ تشریف لیجائیے ؛؛ جو گذرےگی ہم پر گذر جائیگی ؛؛ اگرچہ طبیعت کو ہوگا قلق ؛؛
ٹھہرتے ٹھہرتے ٹھہر جائیگی ؛؛ اس کے بعد امیر رخصت ہوے بدستور بام قصر سے نیچے اترے اور مقبل وفادار کو ساتھ
لیکر مجلس مین پہونچے بادشاہ بھی خوابگاہ سے برآمد ہو کر بزم افروز ہوا ہر ہر منصبدار اور وزیر و امیر دولت ملازمت سے
بہرہ اندوز ہوا ہر گاہ گل خورشید کو نسیم سحری نے شگفتہ کیا اور پھول سورجمکھی کا پھولا بادشاہ امیر کا ہاتھ پکڑ کے چارچمن مین
تشریف لائے اور ارباب محفل بھی اسی مقام پر حاضر آئے امیر کو سیماب آتش دیدہ کیطرح قرار نہ تھا کسی صورت دل پر اختیار نہ تھا
شعر ناسخ سے ہے عجب رنگ کی وحشت ترے دیوانے مین ؛؛ جی نہ آبادی مین لگتا ہے نہ ویرانے مین ؛؛ گھڑی گھڑی اٹھکر محفل سے
باہر جاتے تھے اور ایوان ملکۂ مہرنگار کی طرف دیکھ آتے تھے اشعار سحر سے خاطر عشق ہے اب خاطر احباب کہان ؛؛ جوش وحشت
مین کسی کا ادب آداب کہان ؛؛ چاہتا ہون کہ مین اب صبر مین ایوب بنا ہون ؛؛ دل بیتاب یہ کہتا ہے مجھے تاب کہان ؛؛
بزرجمہر نے امیر کی بیتابی دیکھکر تاڑا کہ ہو نہو امیر کا دل کسی پر آیا عمرو کی طرف اشارہ کیا اسنے کہا کہ مین آپ سے پہلے سمجھا ہون
آپکے بیشتر بھانپ گیا ہون کہ حضرت کی طبیعت کسی پر آگئی ہے دل کی بیقراری نے کھایا ہے بختک نے بھی امیر کا اضطراب دیکھ کر تجویز
کیا کہ امیر کسی پر شیفتہ ہوا یہ بیزاری خالی از علت نہین ہے اتنا اضطراب بے تعلق طبیعت نہین ہے بختک نے بادشاہ سے عرض
کی کہ بعض لوگ ہر گھڑی محفل سے اٹھکر باہر جاتے ہین مجلس کا لطف جاتا ہے صحبت کا رنگ مٹاتے ہین حکم دیجیے کہ جو کوئی بلا ضرورت
مجلس سے باہر کا قصد کریگا اسکو سو تومن جرمانہ دینا پڑیگا بادشاہ نے اس بات کو پسند کر کے امیر سے کہا کہ اب جو کوئی اٹھے گا وہ سو
تومن جرمانہ دیگا امیر نے عرض کی کہ بہت مناسب ہے لیکن باوجود اس کہنے کے امیر دو مرتبہ مضطرب ہو کر محفل سے اٹھے اور دو سو تومن جرمانہ
کی بابت دیے اشعار ناسخ سے لوٹے پڑتے ہین خریدار ترے کوچے مین ؛؛ زور ہے گرمی بازار ترے کوچے مین ؛؛ دیکھ کر
مجھکو قدم اٹھ نہین سکتا ربا ؛؛ بنگئے صورت دیوار ترے کوچے مین ؛؛ بزرجمہر نے عمرو سے کہا کچھ ابھی تدبیر کیا چاہیے کہ بختک محفل
سے اٹھکر یہانسے دفع ہو جائے اسوقت یہان نہ آنے پائے عمرو نے کہا کہ یہ کتنی بڑی بات ہے ابھی تو ہوا ہوتا ہے ایک فقرے مین تو
لمبا ہوتا ہے یہ کہکر اسوقت بادشاہ سے التماس کیا کہ گوش شاہی تک پہونچا دیا کہ ہو وقت عجب حکا سماں ہے ہر کلم حضور الفاظ جانے تو غلام

ہاتھ سے دو چار جام بھر کے حضور کو پلائے بادشاہ نے فرمایا کہ اس سے کیا بہتر ہے ہمیں بھی منظور نظر ہے عمرو نے جام صراحی کو ہاتھ میں لیکر گردش دی اور گرما گرمی شروع کی جب تین چار جام تواتر و توالی بادشاہ کو پلا چکا ہے مہتر تاجدار کو ایک ساغر پلا کے امیر کو دیا بعد ازاں خواجہ بزرجمہر کو ایک پیالہ پلایا اسی طرح سے گردش کرتا خواجہ گراز الدین یعنی بختک کے منہ سے پیالہ لگایا اسکا ماتھا ٹھنکا کہ اسوقت ضرور کچھ دال میں کالا ہے کچھ نہ کچھ گل پھولنے والا ہے عمرو کی استدعا سے ساقی گری کرنا خالی از علت نہیں ہے یہ بھی سوائے شرارت کے نہیں ہے عمرو سے کہنے لگا کہ میں نے کل سے توبہ کی ہے میں نہیں پیتے کا عمرو نے پکار کے کہا اور سبکو سنا دیا کہ عجب بات ہے سب ارباب محفل حتی کہ جہان پناہ تک نے میری ساقی گری گوارا کی مگر بختک کو گوارا نہ ہوئی ناگوار گذری یہ نہیں جانتا کہ اگر ابلیس میرے ہاتھ سے ایک ساغر پی جاتا تو ہزاروں سجدے حضرت آدم کو کرتا سر تکبر نہ اٹھاتا عمرو کے اس لطیفے سے بادشاہ اور جمیع اہل محفل ہنس پڑے اور بختک سے کہنے لگے کہ نفس الامر میں عمرو کا ساقی گری کرنا تکلف سے خالی نہیں ہے کیا تمہیں یہ مضمون حالی نہیں ہے تعجب ہے کہ تم انکار کرتے ہو اور نہ پینے پر اصرار کرتے ہو ناچار بختک نے عمرو سے پیالہ لیکر زہر مار کیا ناچاری سب کے کہنے سننے سے پی لیا چونکہ اسمیں عمرو نے کچا جمال گوٹا ملایا تھا بہت قوی الاثر تلاش کرکے منگوایا تھا ایک ساعت نہ گذری تھی کہ بختک کے پیٹ میں قراقر پیدا ہوا مروڑا ہونے لگا بادشاہ سے عرض کرکے اٹھا کہ خانہ زاد رفع ضرورت کیواسطے جاتا ہے ابھی پھرا ہوا آتا ہے جب فراغت کرکے آیا ایک لمحہ ہوا تھا کہ پھر پیٹ میں درد ہونے لگا مجبوراً اٹھکر چلا عمرو بولا کہ اب کہاں جاتے ہو ابھی تو باہر سے چلے آتے ہو اسنے کہا کہ بیت الخلا عمرو نے کہا کہ خیریت ہے ابھی آپ ہو آئے ہیں پھر جایا چاہتے ہیں بختک نے سولہ تن جرمانہ دیکر کے حاجت رفع کرلی دم بھر نہ بیٹھا تھا کہ پھر خلش معلوم ہوئی لیکن جرمانے کے خوف سے ضبط کیے بیٹھا رہا جب بہت بیتاب ہوا اب تو تھام نہ سکا دست خطا ہو گیا اور پائجامے کے پائنچے سے بہ نکلا عمرو تو اسی تاک میں تھا ساغر کو ہاتھ سے رکھکر بادشاہ کیخدمت میں التماس کیا کہ اسوقت حضور کو سرور ہے اگر خیابان کی سیر فرمائیے تو دونی فرحت حاصل ہو بڑا لطف اٹھائیے حضور کے صدقے میں اور لوگ بھی سیر کریں دامن تمنا عشرت سے بھریں بادشاہ نے فرمایا عمرو اسوقت ہمارا بھی یہی جی چاہتا تھا بادشاہ امیر کا ہاتھ پکڑ کے چمنستان کی طرف متوجہ ہوئے حاضرین محفل بھی اٹھ کھڑے ہوئے بادشاہ کے جلو میں چلے بختک بھی بضرورت اٹھا لوگوں نے دیکھا کہ بختک کی کرسی نجاست سے بھری ہوئی ہے اور اسکے پائچوں کی راہ سے نجاست بہ رہی ہے قالین کرمانی بھی جو اسپر بچھا تھا غلیظ ہو گیا عمرو نے بادشاہ کو اطلاع دی اس حال کی خبر کی بادشاہ کا دماغ تو پہلے ہی سے پراگندہ ہو چکا تھا یہ حال سنکر نہایت آشفتہ ہوا عادی کو بلوا لیا اور یہ ارشاد فرمایا کہ یہ گوہی بدتمیز ہماری صحبت کے قابل نہیں ہے اسے باغ سے نکالدو ہمارے سامنے سے دور کرو عادی تو پیشتر سے اسپر زہر کھائے ہوئے تھا حکم ہوتے ہی بختک کو داڑھی پکڑ کے گھسیٹتا ہوا لیگیا خواجہ بزرجمہر نے دلمیں کہا کہ ہر چند بختک کو تو حکمت عملی محفل سے نکالا مگر امیر کا اضطراب دمبدم بڑھتا جاتا ہے خدا جانے سبب اسکا کیا ہے ایسا نہو کہ بادشاہ کچھ دلمیں جانے تو بدگمان ہو پھر اور ہی سامان ہووے ہاتھ باندھکر بادشاہ سے التماس کیا کہ حمزہ حضور کی قدردانی سے بہت احسانمند ہوتا جاتا ہے مستغنا

ممنون رہیگا تمام عمر مدح و ثنا سلطان عالم کی قدر دانی کی کریگا اب قبلہ عالم چلکے سریر سلطنت پر رونق افزا ہوں کہ خلق تمام منتظر عدالت ہے رعایائے شاہی امیدوار زیارت ہے بادشاہ کو بزرجمہر کا کہنا بہت پسند آیا امیر کو خلعت شاہانہ دیکر رخصت فرمایا اور آپ بارگاہ میں تشریف لایا مصروف عدالت نصفت ہوا

## بیتابی ملکہ مہر نگار کی امیر کے فراق میں اور جانا انکا امیر کے اُردو کی طرف امیر کے اشتیاق میں

محرران دفتر عشق اور منتخبان افسانہ الفت و مودت و محبت یوں لکھتے ہیں کہ صاحبقران نامراد کام پر جلکے گھڑیاں اور ساعتیں گنا کیے اور روز ہجران کو بامید شب وصال بسر کیا کیے ہر گاہ کہ مرغ خورشید نے آشیانہ مغرب میں بسیرا لیا اور تدرو ماہ نے صحن فلک پر خوشخرام ہوا امیر نے دست لقیجہ لباس شبروی کا طلب کیا جامۂ اطلس سیاہ گلے میں پہنا کمربند زربفت سیاہ کمر میں باندھا شملہ سیاہ شال کا سر پر لپیٹا خنجر و شمشیر بکرہ و داب میں لگا کے پاتابہ صوف کا پاؤں میں چڑھایا اور کفش مندی پہنکر کمند کا حلقہ شانے سے لگایا نقاب سیاہ ریشم کا اپنے منہ پر ڈالکے اس سج دھج سے مقبل کو ہمراہ لیکر خیمے سے نکلے اور ملکہ مہر نگار کے محل کی طرف عازم ہوئے اثنائے راہ میں عمرو چھپا ہوا کھڑا تھا جست کرکے بولا کہ خبردار او چور کہاں جاتے ہو کیوں آپکو مجھسے چھپاتے ہو تم نہیں جانتے کہ میں طلایہ پھرتا ہوں گشت کر رہا ہوں کیا لطف ہو کہ روندکے لوگوں کو پکاروں اور آپکو صبح تک یہیں بٹھلاؤں امیر نے کہا کیا او دزد مکار سچ کہتا ہے کیوں بیہودہ بکتا ہے عمرو نے کہا اے امیر معلوم ہوا کہ میں نامحرم ہوں تب تو مجھسے اپنا راز چھپایا مجھے ایسا نامحرم اور بدخواہ بنا ٹھہرایا امیر نے فرمایا کہ اگر تو نامحرم ہوگا تو محرم کون ہوگا مگر اسلیے میں نے تجھسے نہیں کہا کہ تو مجھکو نصیحت کریگا اور میں اپنے اختیار میں نہیں ہوں بیقرار ہوں کیا کروں آ تو بھی میرے ساتھ چل کہ چھپا جاتا نہیں چاہتا ہوں دلکی بیتابی وصل محبوب سے مٹاتا ہوں عمرو نے پوچھا کہ شہریار وہ کون ہے اور کیسی ہے آدمزاد ہے یا حور ہے کہ پری ہے کہ جسکے واسطے تمہارا مستقل مزاج بیقرار ہے سراسیمہ اور گرفتار اضطرار ہے امیر نے فرمایا کہ سننا بھلا کہ دیکھنا چلکر اپنی آنکھوں سے دیکھ لے اور حسن خداداد کی داد دے امیر عمرو سے باتیں کرتے باغ دادا کی طرف چلے جاتے تھے اور فرط شوق سے بے تحاشا قدم بڑھاتے تھے ملکہ مہر نگار کا حال سنیے کہ امیر کے فراق میں کس مصیبت سے اُسنے دن کاٹا وہ روز رنج و غم میں گذرا دن بھر چھپر کھٹ پر منہ لپیٹے پڑی رہی نہ اُٹھی نہ بیٹھی یہ اشعار ناسخ پڑھا کی ے مانگتے ہیں جو دعا سونیکے وقت بیمار ہم ہوں تپے پاؤں کی آہٹ سے کہیں بیدار ہم ؛ عین غفلت میں ہیں مثل نرگس بیمار ہم ؛ دیکھنے کو اپنی آنکھیں رکھتے ہیں بیدار ہم ؛ نہ منہ دھویا نہ کھانا کھایا نہ پانی پیا نہ تکیے پر سے سر اُٹھایا نہ کنگھی کی نہ چوٹی کی نہ پوشاک بدلی مگر ہاں تمام دن اسکو نے منہ دھویا کی دور فراق میں رویا کی کھانے کے بدلے لخت جگر کھایا کی پانی کے بدلے آنسوؤں کے دریا بہایا کی اگر کسیکو آتے دیکھا تو آنسو پی گئی کنگھی چوٹی کے عوض پنجہ ناز کسے بالوں کو پکڑا دیا پوشاک کے بدلے چادر سے منہ لپیٹ لیا اگر کسیکو اپنے پاس نہ دیکھا تو وحشیوں کی طرح سے ادھر ادھر دیکھ کے بے اختیار آہ سرد کھینچکر یہ اشعار ناسخ کے پڑھنے شروع کیے

ے باعث گریہ خیال نرگس مستانہ ہے ؛ دل مرا مینائے مے ہے چشم تر پیمانہ ہے ؛ دل خیال چشم مست یار سے میخانہ ہے ؛ داغ سودا کا نظر آتا ہے اک پیمانہ ہے ؛ ان لبوں کی یاد میں داغ جگر دیوانہ ہے ؛ آتش یاقوت سے روشن چراغ خانہ ہے ؛ دل مرا فانوس شمع عارض جانانہ ہے ؛ سوز کا میں نہیں ہے بزم میں پروانہ ہے ؛ پھر بہار آئی کہ ہر شاخ پر پیمانہ ہے ؛ ہر روش پر جلوۂ باد صبا مستانہ ہے ؛ لیکے اُٹھا کر بھاگتا ہے پھر چلا لیتا ہے شوق ؛ شمع رو تو ہے مشکر دل مرا پروانہ ہے ؛ رات دن جو ہے تصور گیسوئے شبرنگ کا ؛ پنجۂ خورشید بھی اک آبنوسی شانہ ہے ؛ ہے گلشن غنچہ پاس ہے

سبلینہ میرا ٭ مرہم زنگار حسین سبزہ بیگانہ ہی ٭ میرے یوسف کی خریداری عزیزو ہی محال ٭ نقد جان ہی اُسکی قیمت نقد دل بیعانہ ہی
عازم گلگشت وہ غارتگر گلشن ہی کیا ٭ آمد و رفت نسیم صبح بیتابانہ ہی ٭ اپنے کامون مین رہو مشغول تم اہی غافلو ٭ اُس کی باتون پر نہ جاؤ
تاسخ اک دیوانہ ہی ٭ ان اشعار پڑھنے کے بعد یہ غزل مترجم کی پڑھکر بے اختیار رونے لگے غزل اُس پری پر دل جو پروانہ ہوا ٭
دشمن جان اپنا بیگانہ ہوا ٭ خوبرو دہو تجلی دیکھکر ٭ اُس شمع رو پر ہون پروانہ ہوا ٭ بادۂ الفت کے پینے کے لیے ٭ ساغر
چشم اُسکا پیمانہ ہوا ٭ طائر دل دام کاکل مین پھنسا ٭ خال مشکین اُسکا جو دانہ ہوا ٭ سایۂ کاکل ہوا بار گران ٭ سونی اُس گل
کاکل شانہ ہوا ٭ بعد مدت فیض عشق یار سے ٭ دل کا ہی آباد و ویرانہ ہوا ٭ دیکھیے غالب بچے کسطرح جان ٭ دشمن جانی سے
یارانہ ہوا ٭ خواصون نے ملکہ کا حال دیکھکر فتنہ بانو سے کہا کہ معلوم ہوتا ہی کہ ملکہ نے کہین دل اپنا گنوایا کہ خواب و خور
حرام ہی ٭ دن کو چین ہی نہ رات کو آرام ہی دایہ سے یعنی اپنی مان سے اس راز کو افشا کرو اُسنے جاکے یہ ماجرا کہا کہ وہ کچھ
تدبیر کرین کوئی صورت انکی وحشت دور ہونیکی نکالین ورنہ عشق خانمان خراب خانہ برانداز ہوتا ہی انسان کو شرم و
لحاظ کسی کا نہین رہتا ہی ننگ و ناموس کھوتا ہی خلل دماغ مین پیدا کرتا ہی رنگ گلنار کو زرد زعفران سا کرتا ہی گلی گلی
کے تنکے چنواتا ہی لڑکون سے پتھر کھلواتا ہی لبونکو سکھاتا ہی آلی ست بھلاتا ہی دمبدم نالہ گرم کرواتا ہی آہ سرد بھرواتا ہی شیشۂ ناموس و
ننگ سنگ بیصبری سے تڑواتا ہی بے سروپا کر کے سر پتھرونسے پھڑواتا ہی کانونمین پنبۂ غفلت بھرتا ہی نصیحت سننے کو منع
کرتا ہی شعر تاسخ ؎ گلشن عالم مین کیا دست جنون چالاک ہی ٭ جیب گل سے تا گریبان سحر صد چاک ہی ٭ اور اسکی شان مین
میر حسینخان صاحب آبادی نے خوب کہا ہی اچھی بندش و ترکیب سے وسوخت مین درج کیا ہی ؎ مدو ہی تھک وان ضبط سے
گھبراتا ہون ٭ آتش عشق کی گرمی سے پھکا جاتا ہون ٭ سوزش داغ کی مین تاب کہان لاتا ہون ٭ ہاے کیا آگ لگی ہی جی
جلا جاتا ہون ٭ سرد ہوتی ہی نہین آہ اپنے دل زار کی آگ ٭ پھونکدی عشق نے کس شعلہ رخسار کی آگ ٭ ظلمت دلکو کیا عشق کے جب
نور نے کم ٭ صاف آئینہ کی صورت نظر آیا عالم ٭ حسن بیچ کھلانے لگا اپنے تماشے پیہم ٭ پھنسنے آتے تھے جوانی کے عجب پیچ مین ہم ٭ دل کا پہلے
نظر آتا تھا الجھا مشکل ٭ کھل گیا اب کہ الجھا ہی الجھنا مشکل ٭ خلق مین سبکے لیے عشق کا دین زیبا ہی ٭ عشق پر کونسی پایان شان نہین
زیبا ہی ٭ گر کہین ہم شعر داہ یقین زیبا ہی ٭ عشق کا خاتم خاطر پہ نگین زیبا ہی ٭ دولت عشق جو عالم مین فراوان ہو جاے ٭ کیا عجب
ہی کہ ہر اک مور سلیمان ہو جاے ٭ حسن اور عشق نہ ہوتے جو عیان دنیا مین ٭ ہوتے ظاہر کبھی اسرار نہان دنیا مین ٭ جی کے آرام کا
ملتا نہ نشان دنیا مین ٭ دیکھیے لطف نہ کچھ پیر و جوان دنیا مین ٭ ہر بشر مغتنم اس راہنما کو سمجھے ٭ خلقت عشق سے بندے
خدا کو سمجھے ٭ عشق اپنی نہ اگر جلوہ گری دکھلاتا ٭ کبھی مہتاب نہ داغ جگری دکھلاتا ٭ حسن اگر شیشۂ دل مین پری دکھلاتا ٭ پردۂ چشم نہ تکونت
تری کھلاتا ٭ دل دیوانہ شگفتہ زہرہ شمائل ہوتے ٭ نہ فرشتے کبھی عزیق چہ بابل ہوتے ٭ دل مجنون کو اگر عشق کا آتا نہ پیام ٭ کبھی جھولے
سے بھی لیتا نہ وہ لیلی کا نام ٭ دل فرہاد مین کرتا نہ اگر عشق مقام ٭ کبھی شیرین کی جدائی مین نہ تا وہ تمام ٭ سبکو عالم مین عجب عشق کی
سرکار ملی ٭ گر ملا یار تمنائے دل زار ملی ٭ گر جی عشق دلونمین نہ اگر کرتی راہ ٭ شمع پر کرتے نہ پروانے کبھی جلنے کی نگاہ ٭ کھو گل پہ دل بلبل

بھی ہوتا واللہ ؛ ماہ کنعانکی زلیخا کو نہ پھر ہوتی چاہ ؛ عشق اگر چاند کیصورت نہ عیان ہوجاتا ؛ جلوہ ماہ سے کیون چاک
کتان ہوجاتا ؛ کشش شوق ہی اس عشق کے عالم سے جدا ؛ جذب ہر شی مین کیا حق نے اسی سے پیدا ؛ آشکارا ہی اسی سے
کشش کاہ ربا ؛ سو جگہ اسنے دل سنگ کو ہی موم کیا ؛ کل اسی سے کسی جی کو نہین وہ آفت ہی ؛ چھوڑتا عشق کسیکو نہین وہ آفت ہی ؛
کس مصیبت مین گرفتار ہی جان غمگین ؛ کسی صورت سے نہین ہوتی نہین دم بھر تسکین ؛ حسن اور عشق سے بھی دشمن جان ہونگے کہین ؛
ایک ہی جان سو انہ دونوں سے بچنے کی نہین ؛ کر رہے ہین دل نالان مین یہ آفت برپا ؛ صحبت شعلہ و خس سے ہی قیامت برپا ؛ حسن خلقت
مین اگر نور ہی تو عشق ہی نار ؛ سوز دو تو نہین ہی شک نہین نہین ہی زنہار ؛ گرم ان دونوں کی گرمی کا بہت ہی بازار ؛ انھین دونون نے
جگر پھونکے ہین بیحد و شمار ؛ شعلہ انگیز ہین یہ شعبدہ پرداز ہین یہ ؛ خرمن صبر کو برق شرر انداز ہین یہ ؛ انکی خلقت مین قیامت کی شرر
خیزی ہی ؛ انکی آتش کی ہر اک دل مین بڑی تیزی ہی ؛ ہر جگہ انکی نئی اک شرر انگیزی ہی ؛ سامنے انکے ہر آتش کی عرق ریزی ہی ؛ کچھ نئے ڈھنگ
کی گرمی یہ دکھا دیتے ہین ؛ جگر و دل مین بھی آگ جلا دیتے ہین ؛ حسن اور عشق یہ ہین دست و گریبان دونون ؛ ہر جگہ ہین یہ نئے سلسلہ
جنبان دونون ؛ فتنہ پرداز ہین غارتگر ایمان دونون ؛ پھونکدیتے ہین ہی آتش پنہان دونون ؛ ڈھنگ بیڈھنگ نا نہین عجب ہوتے
ہین ؛ انسے نیرنگ زمانہ مین عجب ہوتے ہین ؛ حسن ہی باغ تو یہ عشق ہی اسمین گلچین ؛ گل کے مانند شگفتہ ہین ہزارون ہی حسین ؛ ہی تماشا
کہ نئی طرح ہی سبکی تزئین ؛ لالہ ہی کوئی خوش آئیندہ کوئی ہی نسرین ؛ رنگ سو طرح کے ہین وضع ہزار انکی ہی ؛ چشم بد دور کہ کیا خوب بہار انکی ہی ؛
جسکو سب کہتے ہین دنیا مین خزان اور بہار ؛ ہجر اور وصل ہی وہ اسمین نہین ہی زنہار ؛ حسن کش پھولونکے ہین تو گلشن خار ؛ یونہی گلفامون
کے ہین گرد ہزارون اغیار ؛ یا انھین پھولونسے اقرار صبا صادق ہی ؛ یان ہے الفت وہ دل عاشق ہی ؛ یا الٰہی ہے سر سبز ہمیشہ یہ چمن ؛
حسن کا صرف خزان ہو نہ کبھی یہ گلشن ؛ ہو کسیطرح سے تنگ نہ اک غنچہ دہن ؛ رشک گل وہ ہین کہ پھولونسے بھی نازک ہی بدن ؛ پھل گل کوئی
گل اندام نہ پژمردہ ہو ؛ یاد غم سے دل عشاق نہ افسردہ ہو ؛ تیری قدرت کے تماشے ہین یہ ہی رب کریم ؛ حسن اور عشق کی ہی جلوہ نئی ہی تقسیم ؛ چشم خونبار
مین ہی تو کہین دل ہی دو نیم ؛ ایک یہ عشق ہی سو رنگ سے ہی دلمین مقیم ؛ نئی صورت کے سنے ہمنے فسانے ہر جا ؛ دل بنے تیر ملامت کے
نشانے ہر جا ؛ سمجھینگے اسکو وہی جنکو کہ ہی فہم و ذکا ؛ عشق کیواسطے دل سینۂ عاشق مین بنا ؛ چشم اسواسطے ہی حسن کا دیکھے جلوہ ؛ اسلیے
گوش ہین معشوق کی تا آئے صدا ؛ دست عاشق ہین اسی زلف کے سلجھانے کو ؛ یا نون ہین کوچۂ محبوب تلک جانیکو ؛ عشق کو یہ نہ سمجھے
بھئے ستم توڑیگا ؛ تو جوانی مین یہ جیتا نہ ہمین چھوڑیگا ؛ کب خبر تھی صفت آبلہ دل پھوڑیگا ؛ جوڑ یہ تو فقط اندوہ سے جوڑیگا ؛ لا کھ جا دل کو
نئے دام مین الجھائیگا ؛ چشم عاشق کو نئے پیچ یہ دکھلائیگا ؛ عشق وہ ہی کہ ہر اک دلمین جگہ اسکی ہی ؛ کیمیا سے بھی سوا قدر اسی مس کی ہی ؛ جان اس
ظالم کے ناوک سے بچی کسکی ہی ؛ مشکیا اسکا نستان تک اسنے جسکی ہی ؛ گھاٹ سے موت کے کیا پار اتارا انسے ؛ جیتے جی سیکڑون کو مار اتارا اسنے ؛
فتنہ یا تونے کہا مین تو نہین کہنے کی مگر تم امان جان سے کہو انسے جاکے یہ حال بیان کرو میرے کہنے سے تمھارا کہنا زیادہ ہی لکھو تو انکا کیا
مشورہ ہی کیا ارادہ ہی آخر چند خواصون نے بالاتفاق دایہ سے اس ماجرے کی خبر کی دایہ بدحواس ملکہ پاس دوڑی گئی دیکھے تو واقعی ملکہ
کا عجب حال ہی نہ کھانے پینے کا ہوش ہی نہ بناؤ سنوار کا خیال ہی منھ لپیٹے ہوے چھپر کھٹ مین پڑی ہی جہر سے وحشت ٹپکتی ہی دایہ نے

دغا دیوے کی سانڈنی ہر اسپر چڑھ دوڑو اور اثنائے راہ مین جہان تابو ملے کبوتر کو مار ڈالو کہ کبوتر کے مار ڈالنے ہی مین خیریت ہی یہی تدبیر اور مصلحت ہی مقبل اُسی دم سانڈنی پر سوار ہوکے نکلا بزرجمہر نے از روے رمل دریافت کیا کہ یہ مہم بے عمرو کے انجام نہ پاویگی اور یہ مشکل بغیر اسکے حل نہ ہو سکے گی اور یہ بھی متردد ہوا کہ عمرو اسوقت کہان اور اسکا نشان کہان کہ اتنے مین بزرگ امید خلف اکبر بزرجمہر باہر سے آیا اور خواجہ کو متردد دیکھکر پوچھنے لگا کہ حضرت خیر تو ہی تردد کیسا ہی خواجہ نے کہا کہ بھلا تم قرعہ پھینک کر تبلاؤ مجھکو تردد کیا ہی اور مجھے کیا امر اہم پیش ہوا ہی اسنے قرعہ پھینک کر کہا کہ آپ کو کسی غائب کا انتظار ہی اور اسیکی وجہ سے آپ کو اضطراب ہی اور وہ شام تک پہونچے گا تو مقرر آپ سے ملے گا بزرجمہر نے خود قرعہ کی شکلین ملاکر دیکھا بشاش ہوکر غلام سے کہا دیکھ تو دروازے پر کون کھڑا ہی اور اُسکا قد و قامت اور بشرہ کیسا ہی اُسنے آکر کہا کہ ایک شخص طویل القامت ریش سفید کھڑا ہوا کہہ رہا ہی خواجہ کو میرا سلام کہو اور اُنکو ذرا یہانتک بھیجدو بزرجمہر یہ سُنکر ننگے پاؤن دوڑے اور عمرو کو گھر مین لے آئے اور تمام سانحہ بیان کرکے رونے اور کہنے لگے کہ خواجہ عمرو اگر تم نے اس کبوتر کو اثنائے راہ مین مار لیا تو تو خیر ہی اور نیک انجام ہی نہین تو قلیا تمام ہی عمرو بھی رونے اور کہنے لگا کہ خواجہ مین ہزار فرسخ ایکدن مین کیونکر طی کرونگا کچھ کبوتر کی طرح بال و پر تو نہین رکھتا کہ سناٹے مین اُڑا چلا جاؤنگا بزرجمہر نے کہا کہ اے عمرو مین نے تیرے طالع مین دیکھا ہی کہ تو تمام عمر مین تین دفعہ ایسا دوڑے گا کہ کوئی نہ دوڑا ہی نہ دوڑ سکے گا ایک تو ہزار فرسخ راہ اس کبوتر کے ساتھ ایکدن مین طی کرے گا دوسرے جب دشمنان امیر چوب عقابین پر امیر کو کھینچنے لگینگے تو گیارہ ہزار فرسخ بارہ دن مین جاکر امراے اسلام کو جمع کرے گا تیسری بار حمزہ کے فرزند کے واسطے بیابان سکندری مین سات ہزار فرسنگ راہ سات دن مین طی کرے گا اور کسی طرح نہ تھکے گا عمرو نے کہا خواجہ خیر مجکو تو بڑے رنج کی سنائی اور میرے طالع کی خوب شناخت فرمائی معلوم ہوتا ہی کہ تمام عمر میری دوڑنے ہی مین کٹے گی اتنی عمر دوڑ دھوپ اور قاصدی مین گذریگی خواجہ نے کہا خوش باش اس محنت کی عوض مین ایسے خزانے بے قیاس پاویگا کہ کسی نے خواب مین بھی نہ دیکھے ہونگے بلکہ بڑے بڑے بادشاہون نے نہ سُنے ہونگے ہان اب جلد چلنے کی تیاری کرتا ہی اور تکاہل کا ہنگام نہین ہی توقف کرنے کا مقام نہین ہی مقبل کو بھی مین نے سانڈنی پر سوار کرکے بھیجا ہی اثنائے راہ مین تمکو ملے گا یقین ہی تو بہت جلد اسکے پاس پہونچے گا عمرو خواجہ سے رخصت ہوکر تلشاد کا تم پر آیا امراے ہند و چین سے کہا کہ بالفعل تمھارا یہان رہنا اچھا نہین مبادا لبے سردار سمجھکر نوشیروان کچھ تمسے پرخاش کرے تم جاکر بیشہ فیض مین چھاؤنی کرو اور فضل خدا کے منتظر رہو دیکھو پردہ غیب سے کیا ظہور مین آتا ہی خدا کون صورت بہبود دکھاتا

## روانہ ہونا عمرو کا مصر کی طرف کبوتر کے پیچھے اور مارنا اسکا شہر کے دروازے کے پاس اور چھڑانا امیر کا مجلس سے بعد حسرت و یاس

جامہ خامۂ سخن کاغذ مین اسطرح کو بختا ہی گردان قلم کاغذ کے شاہ پر یون چکر لگا رہا ہی کہ جب صبح کا ڈنکا

عمرو عیار بھی ایسے بدن پر لگا کے کبوترخانہ شاہی کے نیچے جا لگا جسوقت بختک نے نامہ کبوتر کے گلے مین باندھکر
کبوتر کو ہاتھ سے نکال کے مصر کی طرف اڑایا عمرو نے بختک سے آنکھ ملا کر کہا اور دھمکایا کہ یاد ہے اگر خدا نا کردہ
حمزہ یا اُسکے کسی رفیق کا ایک بال بھی بیکا گیا تو تو کیا مال ہے نوشیروان تک کی مرغ روح کے بال و پر توڑے
ہونگے اور جو اس شور سے مین شریک ہین وہ تو کیا اُنکے بال بچے بھی نہ چھوٹے ہونگے اور اسوقت تو تیرے کبوتر کا
شکار کرنے کو جاتا ہون اور دیکھ تو آنکر تجھے کیا روز بد دکھاتا ہون قریب تھا کہ مرغ روح بختک کے قفس عنصری سے
پرواز کرے لیکن چونکہ بیحیا سخت جان ہوتے ہین کیونکر دم نکلے لوگون نے پکڑکر چھت سے نیچے اُتارا اور دیر تک غش مین
پڑا رہا بارے وہ وندگان عالم کا حال سنیے کہ یا حی یا قیوم کہتا ہوا معلق زنان کبوتر کے پرونکے سائے کے نیچے بے تحاشا
اُڑا چلا جاتا تھا جہان کہین ندی ٹیکرا پشتہ سد راہ ہوتا تھا تو جست کرکے پار ہو جاتا تھا کسی مانع کو خیال مین نہ لاتا تھا
اور ہر قدم پر کبوتر سے نگاہ لڑی تھی گویا اُس کبوتر کے پیچھے بھری تھی اب تھوڑا حال مقبل وفادار کا بیان کر دون
شایقین کے ذہن نشین کر دون کہ جب مقبل جو سانڈنی پر سوار ہو کے نکلا تھا ستر کوس تک بگٹٹ چلا گیا ایک نہر کا پانی مصفا
گوہر سے زیادہ تر آبدار دیکھکر سانڈنی سے اُترا روٹی جو کمر مین بندھی ہوئی تھی اُسے کھولکر ناشتا کرنے لگا اور اونٹنی کو
جنگل مین چرنے کے لیے چھوڑ دیا اور آپ دم کے دم ستانے کو ٹھہرا اتفاقاً اُس جنگل مین زہر گیاہ بہت سی لگی ہوئی تھی
سانڈنی نے جو وہ گھاس کھائی فوراً مر گئی مقبل بیحواس ہو کر پیادہ پا چل کھڑا ہوا کئی کوس گیا کہ پانون سوج گئے آگے کا
قدم پیچھے پڑنے لگا ناچار ہو کر ایک درخت کے نیچے بیٹھ گیا اور روتے روتے بیہوش ہوا عمرو کبوتر کا پیچھا کیے ہوے چلا جاتا
تھا اثنائے راہ مین سانڈنی موئی دیکھکر سمجھا کہ یہ وہی سانڈنی ہے کہ جسپر مقبل سوار ہو کے آیا تھا تھوڑی دور آگے
جا کے دیکھا تو مقبل ایک درخت کے نیچے بیہوش پڑا ہے پانون سوج گئے ہین طاقت نے جواب دیا ہے فی الفور اُسکے
مُنہ مین پانی ٹپکایا مقبل نے آنکھین کھولدین اور رونے لگا عمرو نے کہا رونے کا یہ وقت نہین ہے جلد میری گردن پر
سوار ہو اور کسی طرح سے اس کبوتر کو شکار کر مقبل سوفار تیر کمان کی زہ مین لگا کے لیس ہوا عمرو کی گردن پر سوار
ہوا اور عمرو برنگ شہاب ثاقب ہوا سے گرم رفتار ہوا عمرو کی زبانی ہے کہ کبھی ایک پرتاب تیر مین کبوتر سے آگے جاتا تھا اور کبھی
کبوتر میرے قریب جاتا تھا ہنوز طائر قبلہ نمانے آشیانۂ مغرب مین بسیرا نہ لیا تھا کہ کبوتر دیوار قلعہ مصر کے متصل پہونچا چاہتا
تھا کہ فصیل کے پار جاوے کہ مقبل نے شہباز تیر کو آشیانۂ کمان سے سر کیا فوراً کبوتر چنگل شہباز اجل مین گرفتار ہوا تڑپ کر
چھوٹا بھی تو بازی کی طرح سے گرہ کرتا ہوا اسفل آب خندق مین گرا عمرو نے اُسکو پکڑکے نامہ کھولکر پڑھا اور امیر کے دکھلانے
کے واسطے زنبیل مین احتیاط سے رکھا اور کبوتر کو ذبح کر کے مقبل کو کباب لگا کے کھانے کو دیا اور مع مقبل رودنیل کے
کنارے پر لشکر اسلام مین داخل ہوا سلطان بخت مغربی عمرو کو دیکھکر واویلا کرنے لگے عمرو نے اُسکے آنسو رومال تشفی سے
پونچھکر کہا کہ وقت تردد اور تشویش اور رنج والم کا کیا ہے اگر خدا چاہتا ہے تو جلد امیر کو چھڑا [illegible] تم سب کو

شا اللہ تعالے اس بلا سے چھڑا کر دیکھو اس مکار بادشاہ کو کیسا چنگا بناتا ہون چونکہ منزل کا تھکا ماندہ تھا رات بھر بےحس ہو کر
ا رہا جس وقت صبح کا سپیدہ آشکار ہوا آفتاب جہانتاب نمودار ہوا ایک عرب کی صورت بنکر مصر مین داخل ہوا عصر تک
را مگر نام امیر کا کسی سے نہ سنا قریب بمغرب دیکھا کہ ایک بہشتی مشک کاندھے پر رکھے بازار مین کٹورا بجاتا پیاسون کو پانی
لاتا پھرتا ہے جو بظاہر آدمی فہمیدہ اور ہوشیار اور پڑھا ہے عمرو نے اس سے پانی مانگا اُسنے کٹورا بھر کر عمرو کے ہاتھ مین دیا
مرو نے کچھ پانی پیا باقی پھینک کر کٹورا اپنے ڈب مین کیا اور آگے لنبے لنبے ڈگ بڑھائے سقہ ایک سمت کو قدم بڑھائے
عمرو کے پیچھے دوڑا کہ کٹورا لیے جاتا ہے یہ کہان کا اُٹھائی گیرا اُچکا آیا ہے چوک سے نکلکر عمرو کھڑا ہو گیا اُسنے کٹورا عمرو کے ہاتھ
سے چھینا اور چاہا کہ اپنی راہ لے چوک کی طرف چلے عمرو دونون ہاتھ اُسکے پکڑکر ایک گوشے مین لے گیا اور کہا کہ ای
بہشتی مجکو صبح سے یہ وقت اس شہر مین پھرتے ہوا مگر تجھسا دریا دل مین نے نہین پایا تجکو قسم ہے حضرت خضر کی سچ کہہ کہ
عزیز مصر نے حمزہ کو کہان قید کیا ہے وہ بیچارہ بنی ہاشم کسی آفت مین مبتلا ہے اُس دوزخی نے عمرو کے ہاتھ پکڑکر
چلانا شروع کیا کہ یارو دوڑو عمرو کو مین نے پکڑا چارون طرف سے بازاری اپنی اپنی دوکان سے دوڑے عمرو کے
پکڑنے کو چلے عمرو نے اپنے دل مین تعجب کیا کہ اس مردک نے کیونکر مجھے پہچانا جھٹ پٹ اُسکے ہاتھ کو دانتون سے کاٹکر اپنے
ہاتھون کو چھڑایا اور جست کرکے ایک بالاخانہ پر اچک گیا وہان سے کوٹھون کوٹھون چھلانگین پھلانگین مارکے دور پہونچا یہ
خبر سرہنگ مصری کو ہوئی وہ اپنے شاگردون سمیت ہر چہار طرف ڈھونڈھنے لگا جب پتا نہ لگا تو شاگردون کو ہر طرف
چھٹکا دیا کہ جس شخص کو اجنبی پاؤ پکڑ لاؤ کہ وہ عمرو ہی عیار نامور ہے القصہ عمرو کو ڈھونڈتا پھاندتا ایک بازار مین پہونچا چل پھرکر
ایک طرف دیکھا کہ ایک تکیہ ہے اُسپر ایک اندھا فقیر بیٹھا ہوا ہے عمرو نے ایک کھوٹا پیسا زنبیل سے نکالکر اُسکو دیا
وہ دعائین دینے لگا جب عمرو نے متصل جاکر چپکے امیر کا حال پوچھا اُسنے عمرو کا دامن پکڑ لیا اور چلا چلا کے
سرہنگ مصری کی دوہائی دینے لگا عمرو آئینہ وار اپنے دل مین حیران ہوا کہ اس نابینا مادرزاد نے مجکو
کیونکر پہچانا لوگ وہان بھی ہر طرف سے جمع ہو گئے عمرو کے گرفتار کرنے کی فکر کرنے لگے عمرو اپنے دامن کو کاٹ کر
وہان سے چلتا ہوا بات کی بات مین یہ چل وہ چل ہوا ہوا اُس عرصے مین جب رات ہو گئی روند پھرنے لگی عمرو
میر عسس کے خوف سے ایک تہخانے مین کنشتی کی صورت بنکر بیٹھ رہا خدا خدا کرکے رات کاٹی نہ کچھ کھایا نہ پیا صبح کو
عمرو ایک تاجر کی شکل بنکر محلات شہر کی سیر کرنے لگا پھرتا ہوا کوتوالی چبوترے کے نیچے سے گذرا چبوترے پر
سرہنگ مصری لباس عیاری پہنے ہوے ایک کرسی پر بیٹھا ہوا اپنے عیارون کی چھلانگون پھلانگون کا
تماشا دیکھ رہا تھا عمرو بھی سرراہ کھڑا ہوکر اُنکا تماشا دیکھنے لگا ناگاہ سرہنگ مصری کی نظر عمرو پر پڑی اور
نگاہ آپس مین لڑی پاس آکر پوچھا کہ آپ کون ہین کہان سے آئے ہین اور آپکا نام کیا ہے اور اس شہر مین کس
تقریب سے تشریف لائے ہین عمرو نے کہا سوداگر پیشہ ہون چین سے آتا ہون آپکے شہر کا نام سُنکر آیا ہون

شہر کے دروازے پر اُترا ہون نام میرا خواجہ طبغوس بن مایوس بن سربوس بن طاق بن طمطراق بازرگان ہی مین ع بدنام کنندۂ نکونامے چند ہون سرہنگ نے کہا کہ مین نے آج کے سوا کبھی ایسا نام نہین سُنا اپنے عیارون مین سے دو عیارون کو بلا کر کہا کہ تم خواجہ کے ساتھ جا کر دیکھ آؤ کیا کیا اسباب خواجہ کے کاروان مین ہی اور کس کس قماش کا مال اُنکی دوکان مین ہی عمرو نے کہا کہ نفس الامر مین دور کے ڈھول سہانے ہوتے ہین یہ مثل بہت صحیح اور سچی ہی مین اپنے شہر مین سُنا کرتا تھا کہ مصر بہت جائے بے خطر ہی ہر طرح کے آدمی کا اُس مقام مین گذر ہی مگر معلوم ہوا کہ بڑا پر آشوب شہر ہی کہ حاکم کے آدمی سوداگرون کی تلاشی لیا کرتے ہین اور تاجرون اور مسافرون کو خفیف کیا کرتے ہین سرہنگ نے کہا کہ حقیقت مین اس شہر مین بہت امن و عافیت ہی کسی طرح اس شہر مین خوف و خطر نہین ہر طور سے آسائش و راحت ہی مگر مین اسواسطے آدمی آپکے فرودگاہ پر بھیجتا ہون کہ شب کو چوکیدار آپ کی محافظت کے واسطے بھیجون اور آپ کی آسائش اور آرام کے اسباب مہیا کراؤن عمرو نے کہا کہ اگر یہ ہی تو دم غنیمت ہی خیر آیندہ کو خیریت ہی غرض عمرو نے دونون عیارون کو ہمراہ لیا اور وہانسے روانہ ہوا

## عیاری کرنا عمرو کا سرہنگ مصری کے عیارون سے اور بازی لیجانا ان دونون مکارون سے

مخبران صادق اخبار محرران دانا و عیار حکایت کرتے ہین کہ عمرو ان دونون عیارون کو ساتھ لیکر دوپہر تک ادھر ادھر محلون مین پھرا کیا اور باتون مین لگائے ہوئے ٹہلایا کیا آخر ان عیارون نے کہا کہ یہ تو بتائیے آپ کس دروازے پر فروکش ہین اور بظاہر آپ کیون متردد و مشوش ہین عمرو نے کہا کہ نام اسکا دروازہ یمن ہی مگر حقیقت مین راہ بھول گیا ہون خدا جانے کہان سے کہان چلا جاتا ہون وہ بولے کہ آپ نے پہلے ہی کیون نہ کہا کہ ہم کبکا آپ کو دروازہ یمن پر پہونچا دیتے آپ کو بھی تکلیف نہ ہوتی اور ہم بھی ٹھنڈے ٹھنڈے اپنی راہ لیتے بہرحال چلیے اب پہونچا دیتے ہین ابھی دروازۂ یمن آپ کو دکھا دیتے ہین عمرو نے کہا کہ دوپہرون آیا نہ کچھ پیا نہ کھایا مارے بھوک کے جان نکلی جاتی ہی کوئی دم مین جان لبون پر آتی ہی انھون نے کہا کہ یہانسے بہت نزدیک خاص بازار ہی خاص نبرون کی دوکان پر نعمت تیار ہی بسم اللہ چلیے کھانا نوش فرمائیے پھر دولتخانہ پر چلا پہونچائین رخصت کیجیے عمرو نے کہا ہم دو آدمیون کے کھانے مین خرچ کیا ہوگا وہ بولے کہ ایک شاہی کافی ہی عمرو نے کہا کہ ایک شاہی سے کیا ہوگا پانچ شاہی کا کھانا معقول قابل کھانے کے اچھا ہوگا اُنھون نے اپنے دل مین کہا کہ یہ شخص تو بڑا عالی ہمت ہی مقرر کوئی سوداگر ذی مقدرت ہی عمرو نے ایک خاص نبر کی دوکان پر جا کے پانچ شاہی کا بہت نفیس ان عیارون کے ہاتھون کھانا منگوایا اور بالاخانے پر بیٹھ کے عیارون کو ساتھ لیکر کھایا جب سیر ہو چکا یہ دسترخوان پر سے اُٹھا کہ اپنی تو اسقدر بھوک تھی مگر تم شوق سے پیٹ بھر کر نوشجان کرو خوب آسودہ ہو کر کھا لو اور خود ہاتھ دہو کر اُنکے نیم تاج دیکھنے لگا اور کہنے لگا کہ ہمارے پاس اپسے سنگریزے صندوقون مین بہت ہین بلکہ ان سے وزن و قیمت مین زیادہ اور بڑے ہین ہم چل کے تمہاری جھولیان بھر بھر کے دینگے وہ تمھین

خوش کرکے رخصت کرینگے وہ دونون احمق بہت خوش ہوے کہ آج تو اچھے سخی کے ساتھ اُستاد نے ہمکو بھیجا ہی صبح صبح
کسی اچھے کا مُنھ دیکھا ہی عمرو اُنکے نیم تاج ہاتھ مین لیکر ٹہلنے لگا آنکھ بچتے ہی بالاخانہ کے نیچے پہونچا اور وہانسے چلدیا
وہ دونون عیار جب کھانا کھا چکے کوشک کے نیچے اُترکے خاص بر سے پوچھنے لگے کہ خواجہ طیفوس جنھون نے کھانا
مول لیا ہی کہان ہین وہ ابھی ہمارے ساتھ کھانا کھا رہے تھے ہم صبح سے اُنکے ہمراہ ہین خاص بر نے کہا کہ میان خشکہ کھاؤ
دماغ بیہودہ مت پھراؤ مین اُسکو کیا جانون تمکو جانتا ہون جنکے ہاتھ مین نے کھانا دیا ہی مین کیا جانون وہ کدھر گیا ہی
عیار بولے کہ تم اُسکے ہاتھ مین ہمارے نیم تاج و کلغیان یقین سچ بتا کہ کدھر گیا ہی کچھ بھی اُسکا نشان پتا ہی دوکاندار نے کہا مین
بے پانچ شاہی لیے تمکو یہان سے آگے قدم بڑھانے نہ دونگا اور زیادہ چرب زبانی کروگے تو اتنے کفچے مارونگا کہ گال بہ رنگ شیرمال ہوکر
کلچے کی طرح سے پھول جائینگے آپ ساری شیخیان اپنی بھول جائینگے عیار بولے کہ نانبائی ہوکر کیسے ہلکے پھلکے کلام کرتا ہی
مار کھانے کے کام کرتا ہی وہ بولا کہ کباب کھا چکے ہو اب چاشنی سیخون کی بھی چکھوگے کیا کھایا ہوا اگلوگے کھانا کھانے کے وقت
کوئلے کی طرح نہ بُجھے تھے قیمت مانگنے سے سرچین لگتی ہین خوب باتین چکنی چپڑی ہو رہی ہین خیر اسی مین ہی کہ چپکے سے دام کھانے کے
حوالہ کردو نہین تو کوئی دم مین مار مار کے اچار نکالا جاویگا اچھی سی صورت لیکر بچ جاؤگے جھلوا نکل آئیگا ماما چختیان نہین
ہین کہ جب بھوک لگی بیحیائی کا برقع اوڑھکر خالہ کے گھر مین جاکر جھکھی پکھی کی جب خاص بر نے اس بے تکی سے گفتگو کی دونون
عیارونکے دل سے مثل تنور گرم شعلے بھڑک کر نکلنے لگے اور بایکدگر پراٹھونکے پرتون کیطرح لپٹ گئے اور اُسکو لقمہ فحش دینے لگے
اور اُسپر کڑوے ہوے نانبائی نے چند گرگون کو لیکر خوب اُنکے تکے بوٹے کیے اور اچھی طرح بگھارا اور ایسے بغدے مارے کہ بدن
اُنکا قیمہ ہو گیا تب برسر حساب ہوے دل کباب جگر بریان بکمال نرمی اُسے کہنے لگے کہ اگر کوئی ہماری خستہ حالی کی
خبر سرہنگ مصری تک پہونچاوے تو گویا جانبخشی کرے کسی رحم دل نے جاکر سرہنگ مصری سے کہا کہ تمھارے دو عیارون اور
ایک خاص بر سے دال جپاتی بٹ رہی ہی اگر جلد خبر نہ لوگے تو اُنکا بوغرا نکلجاویگا مارے جوتون کے بھیجا نکل جاویگا وہ جوان
حقیقت حال دریافت کرکے نانبائی کو تو پانچ شاہی اپنے پاس سے دیکر اور اُنکو لعنت ملامت کرکے اپنے گروہ سے دودھ کی مکھی
کی طرح نکالدیا بالکل چھوڑ دیا عمرو کا حال سنیے کہ وہ دن بھی پھر پھرا کر شام کیا اور شب کو بھڑبھونجے کے بھاڑ پر جاکر سو رہا صبح کو
فقیر کی صورت بنکر دوکان کے آگے شعر پڑھنے اور بھیک مانگنے لگا قضا کار دو عیارونکی جمعیت سے سرہنگ مصری اسطرف ہوکے
نکلا عمرو سے آنکھ ملاتے ہی اُسکے دل پر ثابت ہوا کہ یہ فقیر عمرو ہی خواہ مخواہ یہ وہی عیار مقرر ہی متصل آکر ایک اشرفی جیب سے
نکالی عمرو کو دی اور ہاتھ پکڑ لیا عمرو ہمیشہ چرب تھیلہ عیاری کا اپنے ہاتھ مین پہنے رہتا تھا جب سرہنگ مصری نے
اپنے عیارون کو للکارا عمرو نے ہنسکر ہاتھ اپنا کھینچ لیا اور بھاگا اور سرہنگ مصری کے سر کا تاج لیکر ایک دکان کے
کوٹھے پر جست کی اور جھتون جھتون کودتا پھاندتا نکلگیا آناً فاناً مین کہ کسنے کہان پہونچا سرہنگ مصری باچشم گریان
و دل بریان ہاتھونکی طرح جسنے ننگے سر کوتوالی مین گیا اور دل مین سوچا کہ عزت گئی اور بادشاہ کی نظرون مین ذلیل اور

خلق مین رسوا ہوا عیارون سے کہا کہ جو کوئی عمرو کو گرفتار کر لاویگا بہت کچھ پاویگا سواے اسکے بادشاہ سے ہمکلامی حیات
کا خلعت بھی دلواؤنگا اور بادشاہ سے ترقی کا امیدوار کرا دونگا عیار شل بنات النعش کے تمام شہر مین چھٹک گئے اور
کوچہ بکوچہ عمرو کو تلاش کرنے لگے مگر عمرو کب ہاتھ آتا تھا دن بھر تو ایک شہر مین چھپا رہا شام کو آزاد کی صورت بنکر پھر
قطرہ زن ہوا دو گھڑی گذری ہوگی کہ ایک کبابی کی دوکان پر پہونچا کبابی نے پوچھا کہ کیون شاہ صاحب کہان سے
آنا ہوا ہی اور مرشد نے کس نام سے آپ کو پکارا ہی عمرو بولا کہ بابا فقیرون کے نام و نشان سے کیا کام ہی اتنا تو تیرا احسان ہی کہ
اسی شہر مین بہت دیر سے حیران و پریشان ہون وہ مہمان کا نام سنتے ہی اپنی دوکان سے اترا اور عمرو کا ہاتھ پکڑ کر دوکان کے
اوپر لیگیا اور کمال دلدہی و شفقت سے بٹھا کے شراب کباب کھلانے پلانے لگا ایک لمحہ کے بعد عمرو سے پوچھا کہ بھلا کچھ [illegible]
نام اور مقام کے بتانے مین کیا مضائقہ ہی نام و نشان سے غیر شہر کے آدمی خادم کو آگاہ نکرنا بیفائدہ ہی عمرو نے کہا فقیر
مدائن کیطرف سے آتا ہون کبابی نے کہا کہ تونے کبھی عمرو عیار کو بھی دیکھا ہی وہ جیتا ہی یا مر گیا عمرو بولا کہ ابھی چلتے چلتے
کسی دن اسکے گھر مین رہ آیا ہون اور کئی روز اسکا مہمان رہا ہون کبابی بولا کہ حقیقت مین وہ بھی بڑا نمکحرام ہی اگر مین اسکو
دیکھ پاتا تو قرار واقعی سزا دیتا عمرو بولا کہ اسنے تیرے ساتھ کیا بدی کی ہی جو تیری طبیعت اس سے جلی ہی کبابی بولا کہ میرے
ساتھ تو بدی کیا کر سکتا ہی لیکن امیر بیچارہ جلا ہی کہ حمزہ کی بدولت تو اسنے عزت و حرمت نام آوری پیدا کی اور اسکی خبر
نہین لیتا کہ آج اتنے دنون سے وہ عزیز مصر کی قید مین ہی عمرو بولا کہ اگر بالفرض عمرو آتا بھی تو کیا کرتا یہان جس مسافر کو پاتے
ہین عمرو جانکر پکڑ لیجاتے ہین کبابی بولا کہ ای بھائی خیر ہی اگر وہ میرے پاس تک پہونچتا تو مین اسکو حمزہ تک پہنچا دیتا
یہ سنکر عمرو نے کہا کہ او کبابی مین عمرو حاضر ہون حمزہ کے پاس مجکو لیچل کبابی نے کہا کہ ای عزیز تجکو دو ہی پیالون مین ایسا نشہ
ہو گیا کہ خرافات بکنے لگا بھلا کہان تو اور کہان عمرو کہان مدائن اور کہان اسکا گذر اگرچہ مین نے اسکی صورت نہین دیکھی
ہی لیکن اسکے حلیہ سے بہ واقف ہوا ہون کہ اکثر سنا کیا ہون یہ کہکر دوکان کیطرف اشارہ کر کے کہا کہ آگے جوانی مین کبھی تو مین
بھی عیاری کرتا تھا چنانچہ دیکھ یہ یراق عیاری میرا اب تک دھرا ہوا ہی اب جیسے مین ضعیف ہوا مین نے اس پیشے کو چھوڑ کر
کباب کی دوکان کی روٹی کما کھاتا ہون عمرو بصورت اصلی بنکر بولا کہ دیکھ تو مین عمرو ہون یا نہین وہی صورت اور شکل اور
دوسرا نہین کبابی دیکھکر عمرو کے گلے سے لپٹ گیا اور بولا کہ حضرت امیر کو عزیز مصر نے چاہ یوسفی مین قید کیا ہی چل مین تجکو دکھادون
وہ بیچارہ کس آفت مین مبتلا ہی یہ کہکر کبابی نے بھی یراق عیاری اپنے بدن پر لگایا اور عمرو کو ساتھ لیکر نظربازون سے اپنے آپکو
چراتا طلایہ والون سے چھپتا چھپاتا چلا تھوڑی دور جا کر دیکھا کہ ایک دوکان پر ایک شخص بیٹھا ہی پیرمرد نے للکارا کہ ای شخص تو
کون ہی اور کیون یہان ٹھہرا ہی جب وہ نہ بولا پیرمرد تلوار کھینچکر دوڑا اور اسنے تلوار چھینکر پیرمرد کو اٹھا کر دے مارا عمرو خنجر
نکالکے اسپر دوڑا جب قریب پہونچا تو دیکھا کہ مقبل ہی مقبل کے گلے لگ کر پوچھنے لگا کہ تو یہان کہان اور کسطرح آتا ہوا اسنے
کہا کہ مین بھی امیر کی تلاش مین کئی دن سے اس شہر مین پریشان اور حیران پھر رہا ہون پیرمرد نے جو عمرو کو اس سے بغلگیر ہوتے

بایت کرنے لگا کہ اسنے مجھے اٹھا کر دے مارا اور تو اس سے بغلگیر ہوتا ہے واہ واہی چاہیے طریقہ رفاقت کا یہی ہے عمرو نے
کوئی غیر نہین ہے مقبل وفادار ہے میرا شفیق اور عنایت فرما اور حمزہ کا بڑا خیرخواہ اور دلسوز اور جان نثار ہے پیرمرد
سے بغلگیر ہوا اور خوب طرح سے دل کھولکر ملا اور تینون آدمی ملکر قلعے کیطرف چلے اور رفتہ رفتہ فصیل کے نیچے پہونچے عمرو نے
برکمند پھینکی کمند کا سر کنگرہ پر آ رہا عمرو نے دوبارہ کمند کو پھینکا جیسے لگی پیرمرد نے کہا تم بھی پھینکو ذرا قسمت آزماؤ اسنے بھی کمند
کنگرہ ٹکی عمرو نے مقبل سے کہا اب تم کمند برج پر پھینکو تم ابھی اپنے دل کا حوصلہ نکالو مقبل نے جو کمند پھینکی کمند قائم ہوئی
آدمی کمند کے سہارے سے چڑھ گئے اور وہان سے فصیل پر پہونچے دیکھا کہ ایک نقاب پوش کھڑا ہے کسیکا انتظار کر رہا ہے عمرو جب
قریب گیا اسنے عمرو کی طرف ہاتھ بڑھایا عمرو کے ہوش اڑے کہ یہ شخص میرے پکڑنے کو چلا دن کا وقت ہے اگر یہ شور کریگا تو تمام قلعے
دوڑ پڑینگے مین اگر چالاکی سے نکل گیا تو کیا یہ دو آدمی مفت مین پھنسینگے جب اسنے عمرو کو کمال متردد دیکھا تشفی دیکر عمرو کے
ن کو بوسہ دیا اور کہا کہ مین عزیز مصر کی بیٹی ہون زہرہ مصری میرا نام ہے حضرت ابراہیم نے مجکو عالم رویا مین مسلمان کیا
مقبل کے ساتھ ناظر کیا ہے تمھارا نشان دیکر فرمایا تھا کہ فلانے برج کی طرف سے مقبل و عمرو آوینگے تو انکی اعانت کرنا اور
اری اور خاطرداری مین ہمت کرنا شام سے مین یہان کھڑی ہوئی تمھارا انتظار کر رہی تھی یہ کہکر پانچہزار روپے کی قیمت کا
گلے سے اتار کر عمرو کو دیا عمرو نے اسکی پیشانی پر بوسہ دیا اور وہ عنبرچہ اپنے قبضے مین کیا اور مقبل کو مبارکباد
ہا کہ لیجیے شگون اچھا ہوا انشاء اللہ تعالیٰ مراد دیجیے جلد ملے صلے مین پانچہزار اشرفی دینے کا عمرو سے وعدہ کیا
زہرہ مصری ان تینون آدمیون کو ساتھ لیکر فصیل قلعے سے نیچے اتری اور چاہ یوسفی کی طرف جسمین امیر مع رفقا قید تھے چلی

## چھوٹنا امیر کا قید چاہ یوسفی سے اور رہا ہونا اعانت زہرہ مصری سے

خامہ مضمون جدید چاہ تاریک عدم سے نکالتا ہے اعانت انامل سے داستان عجیب کا زمین شفاف کاغذ پر
رہ دکھاتا ہے کہ جب چار آدمی چاہ یوسفی کے قریب پہونچے سامنے سے سرہنگ مصری پیدا ہوا یہ چارون
اسکی طرف متوجہ ہوئے کہ سرہنگ مصری نے بآواز بلند سلام علیک کرکے کہا کہ اے خواجہ عمرو مین اسوقت بخیر
تھا کہ خواب مین مجکو حضرت ابراہیم نے جنت اور دوزخ دکھا کر مسلمان کیا اور فرمایا کہ جلد جا کر ان چارون شخصون کا کہ
رہ کو چھڑانے گئے مین شریک ہو اور اس کام کو انجام دے کیونکہ سعادت کے نزدیک ہو آنکھ کھلتے ہی بیراق عیاری بدن پر سجکر
تحاشا دوڑا آیا اور برابر بے تاخیر و تردد چلا آیا اب تم ایک لمحے کے واسطے ایک گوشے مین جا مخفی ہو جاؤ مین انتظام کرون
چاہ یوسفی پر چلیون اور خود بھی ہمراہ ہوا عمرو خوش ہو کر سرہنگ مصری سے گلے لگ کر ملا اور مع نقابدار و مقبل
پیرمرد ایک گوشے مین پنہان ہو گیا سرہنگ مصری نے نگاہبانان چاہ یوسفی کو بیہوش کرکے خواجہ عمرو کو ہمراہیون
ست سر چاہ پر گیا اور نگاہبانون کا سر تن سے جدا کیا اور کنوئین کا منہ کھولا عمرو نے کنوئین مین کمند پھینک کر سر اسکا
سرہنگ مصری کے ہاتھ مین دیا اور خود بسم اللہ کرکے کنوئین کے اندر اترا اسیران چاہ بلا بیٹھے ہوئے مناجات کر رہے تھے

اور زندگی کے دن بھر رہے تھے عمرو کی آہٹ پاکر سمجھے کہ عزیز مصر نے جلاد کو قتل کرنے کے واسطے بھیجا ہے رشتہ حیات
اب منقطع ہوا چاہتا ہے عمرو پاس جاکر کہنے لگا کہ اے مسلمانو تم مین سے عادی کسکا نام ہے مجھے اسے کچھ کام ہے عادی
نے جانا کہ مجھی کو مارنے آیا ہے خوف کے مارے منظر شاہ یمنی کیطرف دیکھکر بولا کہ وہ بیٹھا ہے جتنے قیدی تھے عادی کی بات
پر ہنس پڑے عمرو نے منظر شاہ یمنی سے کہا کہ اے عادی عزیز مصر نے تجھے چھوڑنے کا حکم دیا ہے عادی پہلے سخن سے بہت
پشیمان ہوا اور بے اختیار گھبرا کر بولا کہ صاحب عادی نام میرا ہے مین نے خوش طبعی کی تھی عمرو بولا کہ سچ ہے مجھے تیرا نشان
دیکر کہا ہے کہ ایک شخص عادی نام بڑا ہی توندیلا ہے وہ ہگ ہگ کر کنوئین کو خراب کرتا ہے اور دوسرے قیدیون کو بھی
نجاست کی بو سے پریشان کر رہا ہے سو اسکو نکالکر قتل کرو اسکی نعش کو کہین پھکوا دو یہ بات سنکر عادی خشک ہو گیا اور
پہلے سے بھی زیادہ شرمندہ اور منفعل ہوا مگر امیر نے گفتگو سے دریافت کیا کہ یہ مقرر عمرو ہے انہین ذات شریف کی خوش طبعی
اور چالاکی ہے دوڑ کر لپٹ گئے اور نعرہ اللہ اکبر کا جو کیا جتنے بند زنجیر اور طوق وغیرہ کے تھے مثل تار عنکبوت پٹ پٹ ٹوٹ گئے
اور دھمکانے کے واسطے زنجیر لیکر عمرو پر دوڑے عمرو نے دیکھا کہ زنجیر لگی تو تیرا کام تمام ہوا جھٹ بول اٹھا کہ اے عرب یہی حق
دوستی کا ہے کہ جو تو کرتا ہے دیکھو خبردار مین عمرو ہون تیرا جان نثار قدیم اور نمکخوار اور بندہ بے زر ہون امیر نے عمرو کو گلے سے لگایا
اور سب فیقون کے بند قید دور کیے اور کمند کے سہارے کنوئین سے باہر نکلے اور سب رفیقون کو اوپر نکالا عمرو نے ابتدا سے
اسوقت تک جو سانحہ گذرا تھا امیر سے بیان کیا اور سجدہ شکر معبود حقیقی کا ادا کیا آسمان پر جو نگاہ کی دیکھا کہ صبح کا تارا مانند قبال
امیر چمک رہا ہے اور سپیدہ صبح نمودار ہوا چاہتا ہے امیر اسی طرح سے عزیز مصر کے مکان کی طرف متوجہ ہوئے اور سب تماشا پر چلے
یہ خبر مشہور ہوئی عزیز مصر روپوش ہوا ہر چند تلاش کیا اسکا پتہ نہ لگا امیر کے رفیق پائین باغ مین گھسکر میوہ زرد آلو توت
درختون سے توڑ توڑ کر کھانے لگے عادی تو جوع البقر تھا خدا جانے کے من میوہ کھا گیا تھوڑی دیر کے بعد عادی کو پائخانہ کا
خطرہ ہوا بادشاہی بیت الخلا مین جاکر رفع حاجت کرنے لگا وہان کی سبب سے آفت کا مارا عزیز مصر چھپا ہوا بیٹھا تھا
سر سے پاؤن تک گو مین ڈوب گیا جانا کہ یہان بھی مجھے نظر نہین آتا عادی کے بیٹھنے پر ڈر کر ٹنک گیا عادی کے جو
پیفون مین درد ہوا بے آبدست کیے اٹھکر وہان سے بھاگا عزیز مصر بھی پیچھے ساتھ نکلتا ہوا چلا آیا عادی نے واویلا
کر کے کہا کہ عجب آشوب ہوا اس شہر کی ہے کہ آدمی آدمی کو ہگتا ہے منظر شاہ یمنی وغیرہ دوڑے دیکھین تو عزیز مصر عادی
کے بیٹھنے کے پیچھے لٹک رہا ہے ہنستے ہنستے لوٹ گئے اور عزیز مصر کو پکڑ کر غسل کروایا اور امیر کے سامنے بیجا پہنچا
آتے ہی پہنچے امیر نے فرمایا کہ اے عزیز جیسا تو نے کیا ویسا پایا اب خدائے وحدہ لاشریک کے پہچانے مین کیا تامل ہے کلمہ توحید کے
پڑھنے مین دیر کیا ہے مجھے تیرے ملک سے کچھ کام نہین تیرا ملک تجھکو مبارک ہے مگر مسلمان ہونا ضرور ہے ورنہ خیر نہین اسکا اچھا
انجام نہین عزیز نے کہ نفس الامر مین نامی زبردست تھا بیہودہ بکنے لگا آخر نا مقبل کہ اسکے پہلو مین کفر اتا تھا اسنے ایک تلوار ایسی ماری
جو لگائی عزیز کے تن سے سر کئی قدم پر جا گرا اور دھڑ شش بنجشش تڑپنے لگا امیر نے زہرہ مصری کو تخت پر بٹھلایا ۔۔

سرہنگ مصری کو کل کارخانون کا داروغہ کیا اور خلعت فاخرہ عطا فرمایا اور مقبل سے ارشاد کیا کہ زہرہ مصری سے شادی کر لو اسکو صدمہ انتظار سے رہا کرو مقبل نے ہاتھ باندھکر کہا کہ جب تک حضور کی شادی مہرنگار سے نہ ہوگی

چھپنا عزیز مصر کا پائخانہ مین امیر کے خوف سے اور باغمین میوہ کھانا سگ اور بہت میوہ کھانیسے عادی کا پائخانہ جانا اور بیٹھے پکڑنا عزیز مصر کا عادی کے اور بھاگنا اسکا بخوف اور نکلتے ہوئے چلے آنا عزیز مصر کا



تب تک غلام بھی شادی نہ کریگا خبر دارون نے خبر دی کہ شہر مین قتل عام ہوگیا ہے باقیماندہ جلی جلی کرتے ہین فریادیون کا در دولت پر ازدحام ہو رہا ہے امیر نے امان کا حکم دیا اور سب کا خون بخشا اور آپ مع متعلقین جشن مین مصروف ہوے مبارک سلامت کے شادیانے بجنے لگے مبارک سلامت کا شور آسمان تک پہونچا یا جب جشن سے فراغت پائی عمرو نے خسرو ہند و بہرام کے قید ہونے کا حال گوش مبارک تک پہونچایا اور خط نوشیروان کا جو کبوتر کے گلے سے کھولکر اپنے پاس رکھا تھا دکھلایا امیر اس خط کے پڑھتے ہی بے اختیار چیخ مار کے رو دیے اور امرائے نامدار کیطرف متوجہ ہوکر ارشاد کیا کہ دیکھو یارو مین نے نوشیروان کی خاطر سے کیا کیا آفتین اور مصیبتین نہین اُٹھائین اور جو جو اُسنے کہا مین اُسکا بجا لایا مگر اُسنے ہمیشہ میرے ساتھ بدی ہی کی اور مجھے بڑی بڑی بلاؤنمین پھنسایا اب مین بھی انشاء اللہ تعالی مدائن مین جاکر خھر کو بیچراغ کرتا ہون اگر ایک ایک ساسانی کی جورو بیٹی کو سائیسون اور ساربانون کو نہ دیا تو حمزہ نام نہین کہ قول سے در گذر کرتا ہون اور تم سب گواہ رہنا کہ اب خدا کے نزدیک گنہگار ہون اور خلق مین سچے شخصون کے نزدیک شرمسار ہون جتنے سامعین تھے ایک منہ ہوکر بولے کہ حضور سچ فرماتے ہین حضور نے جو جو کام اُس احسان فراموش کے کہنے سے کیے اور اُسکی بدی کی برداشت کی کاہیکو کوئی کرتا بیٹھے بٹھائے مفت ذرا سے اشارے مین اپنے آپ کو آفت اور بلا مین پھنسایا امیر وہان سے سوار ہوکر اپنے لشکر مین داخل ہوے اور کوچ کی تیاری کا حکم دیا سامان رخصت فوراً ہونے لگا زہرہ مصری

امیر سے جاکر عرض کی کہ لونڈی کو مہر نگار کے دیکھنے کی بہت آرزو ہے اور اس سلطنت سے انکی اطاعت بہتر جانتی ہون انکی خدمت سے میری آبرو ہے شعر آرزو دارم کہ خاک آن قدم ۔ توتیاے چشم سازم دمبدم ۔ اگر مجکو حکم ہو تو ہمراہ رکاب چلون اور جب تلک ملکہ صاحبہ کی شادی حضور کے ساتھ ہوے ملکہ صاحبہ کی خدمت مین حاضر رہون امیر نے اسکی استدعا قبول کرکے کاروان وزیر کو زہرہ مصری کی نیابت شہر مین چھوڑا اور زہرہ مصری کو ہمراہ لیکر مدائن کیطرف کوچ کیا نوشیروان کا حال سنیے کہ ایکدن دربار مین تخت پر بیٹھا ہوا تھا دفعۃً واحدۃً کہنے لگا کہ ہان لندھور و بہرام کو زندان سے لاکر میرے سامنے دار پر کھینچو چوکی پہرے والونکو قید حراست سے رہا کرو بزرجمہر نے عرض کی کہ ابھی انکا ہلاک کرنا مناسب نہین ہے آپ پر دور از حال کسی کا خوف غالب نہین ہے کہ یہ لوگ جلد قتل ہوجائین باین خیال کہ مبادا اپنے معین اور مددگارون کے پاس پہونچ جائین مجکو از روے رمل ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہنوز حمزہ زندہ ہے اور زمانہ نحوست مین ستارہ حضور کا ہے بلکہ مناسب یہ ہے کہ تا دفع ہونے نحوست طالع کے کسی طرف سیر و شکار کے واسطے نہضت فرما ہوجیے اراکین دولت و امرا و ذوات عفت ہمراہ ہون زینت بخش کوہ و صحرا ہوجیے جب حمزہ کے قتل کی خبر آویگی اسوقت لندھور و بہرام کو پھانسی دیجیے گا اور دونون کو نیست و نابود کیجیے گا نوشیروان نے بختک سے پوچھا کہ تیری کیا صلاح ہے اسنے کہا کہ خواجہ سچ کہتے ہین جسوقت کہ حمزہ چھوٹا تھا اسوقت عمرو مجھے دھمکا گیا تھا مدائن سے کوچ کرنا حضور کا عین مناسب ہے اس امر مین خواجہ کی راے بہت صائب ہے بلکہ مصر ہی کیطرف قصد فرمائیے اور اہتمام سفر کو اسی جانب کا حکم بھیجوائیے اگر احیاناً حمزہ قتل نہوا ہو تو اپنے روبرو قتل کروا کے مدائن مین تشریف لائیے اور لندھور و بہرام کو بھی دار پر کھنچوائیے نوشیروان نے اس صلاح کو قبول کیا اور ہاروت و ماروت گرازندان کو چالیس ہزار سوار سے شہر اور قیدیونکی محافظت کیواسطے چھوڑا اور آپ مع فوج بیحساب لیکر مصر کیطرف کوچ کرکے روانہ ہوا اب تھوڑا سا حال امیر کا سنیے کہ غصے کے مارے دو منزلہ سہ منزلہ کوچ کرتے ہوے چند روز کے عرصے مین مدائن پہونچے بدستور تلشاد کام پر ڈیرہ ڈالا فوج جو بیشۂ فیض مین چھاؤنی ڈالے پڑی تھی وہ سنکر امیر کی خدمت مین حاضر ہوئی لاکھون کا بخت خوابیدہ جاگا دونون عیارون نے آکر نوشیروان کا حال بیان کیا کہ ہاروت و ماروت گرازندان کو چالیس ہزار سے شہر اور قیدیون کی حفاظت کیواسطے مقرر کرکے مصر کیطرف گیا ہے اور بختک بھی ہمراہ گیا ہے امیر نے کہا مجھے تو کام سے کام ہے دیکھو تو انشاء اللہ تعالیٰ تھوڑے سے عرصے مین شہر کا کام تمام ہے پھر عمرو سے فرمایا کہ تم ہاروت و ماروت سے جاکر کہو کہ لندھور و بہرام کو ہمارے پاس بھیجدو بادشاہ کو ہم جواب دے لینگے تمپر کسی طرح کا الزام نہ آنے دینگے ان مرتدون نے کہا کہ حمزہ کون ہے کہ جسکے کہنے سے ہم بادشاہ کے قیدیون کو چھوڑ دین اگر حمزہ مین طاقت ہو تو ہم سے لڑکے چھڑا لین عمرو نے آکر بجنسہ انکی تقریر کا اعادہ کیا امیر غصے سے تھر تھر کانپنے لگے و بکمال غضب چہرہ کا رنگ سرخ ہو گیا ارشاد فرمایا کہ بیکدم طبل جنگ بجے اگر گھڑی سواری مین قلعہ کو نہ چھین لیا تو حمزہ نام نہین شجاعت اور جوانمردی سے کام نہین حکم ہوتے ہی طبل اسکندری پر چوب پڑی شہر مین تہلکہ پڑ گیا رات تو امیر نے عمرو کو غصے

مین بسر کی صبح ہوتے ہی امیر قلعہ پر چڑھ دوڑے چارون طرف سے دھاوا کر دیا قلعہ کا محاصرہ کر لیا ہاروت ماروت نے دیکھا کہ
حمزہ بے طرح آتا ہے غیظ و غضب مین بھرا ہے ایسا نہو کہ قلعے کو توڑ کر شہر کو ویران کرے لشکر شاہی اور رعایا کو حیران پریشان کرے
جھٹ پٹ لندھور و بہرام کو قید خانے سے لا کر فصیل قلعہ پر بٹھایا اور پکار کر کہا حمزہ اگر تمھارے ایک آدمی نے بھی آگے قدم
بڑھایا تو مین نے دونون کا سر کاٹ کر خندق مین پھینکدیا اور گوشت چیل کوون کو سب لٹا دیا بعد ازان جو کچھ ہوگا سو ہوویگا و سپاہی
دیکھا جائیگا امیر متخوف ہوے کہ مبادا یہ حرامزادے جیسا کہتے ہین ویسا ہی کرین تو لندھور و بہرام مفت مین مرین فوج کو حکم دیا کہ
آگے کو قدم نہ بڑھائے بیچارے حکم کے ہاتھ کسی پر نہ اٹھائے اور عمرو سے کہا کہ خواجہ جبتک میرا قدم آگے ہی بڑھتا ہے کبھی پیچھے نہین
ہٹا ہے اگر لندھور و بہرام کے لحاظ سے پھرا جاتا ہون تو کمال میرے واسطے بدنامی و سبکی ہے اپنی آبرو خاک مین ملاؤن کوئی تدبیر
ایسی کرو کہ لندھور و بہرام مارے نہ جاوین اور قلعہ فتح ہووین اور یہ حرامزادے ذلت اٹھائین لاکھ دینار سرخ اسکے صلے مین
تجکو دونگا اور اس قرار سے سوا دونگا خواجہ نے کہا کہ کتنی بڑی بات ہے ان حرامزادون نامردون نے جو تدبیر سوچی ہے محض
خرافات ہے خندق پھاند کر ہاروت و ماروت سے کہا کہ امیر کہتے ہین کہ تم لندھور و بہرام کو نہ مارو ہم پھرے جاتے ہین
تمھارے شہر پر دست تعدی نہین بڑھاتے ہین اور بہرام و خسرو سے زبان ہندی و چینی مین کہا کہ امیر فرماتے ہین کہ تم دونون
عجب بزدل نامرد ہو ہاتھ دھرے بیٹھے ہو عادی نے چاہ یوسفی مین اپنے بند قید تار عنکبوت کیطرح توڑ ڈالے اور تم سے
یہ بند قوت و زنجیرین نہین ٹوٹ سکتی ہین تار کی بیڑیان نہین ٹوٹ سکتی ہین لندھور و بہرام کو غیرت جو معلوم ہوئی نعرہ اللہ اکبر
کرکے جو زور کیا جتنے بند قید تھے رشتۂ خام کیطرح سے کھٹ کھٹ ٹوٹ گئے ہاروت ماروت تلوارین کھینچ کھینچکر دوڑے
بہرام خسرو نے انکی تلوارین چھین لین اور گھونسون سے مار مار کے قعر جہنم مین بھیجدیا اور جتنے آدمی فصیل قلعے پر تھے سبکو
قتل کیا اس عرصے مین عمرو بھی کمند لگا کر انکے پاس پہونچا اور بارہ تیرہ ہزار جوان ہندی بھی فصیل پر چڑھ گئے تلوار
چلنے لگی خون کی ندی بہا دی عمرو نے دروازہ قلعہ کا جھٹ پٹ کھول دیا کل سپاہ اسلام شہر مین داخل ہوئی اور فوج
شاہی کو شکست حاصل ہوئی امیر نے قتل عام کا حکم دیا اور لوٹ کو معاف کیا اور کہا جہانتک زن و مرد گرفتار ہو سکین
اسیر کرو اور تمام شہر کو خوب لوٹو اور آپ مع عمرو شبستان شاہی کے اندر تشریف لے گئے ملکہ مہر نگار کو تلاش کرنے لگے
جب اسکا نشان نہ ملا مہر انگیز سے ملکہ مہر نگار کو پوچھا مہر انگیز نے کہا کہ اسکو بادشاہ اپنے ساتھ لے گیا ہے مجھے جھوٹ بولنے سے
فائدہ کیا ہے امیر نے کہا کہ یہ بات کو عقل قبول نہین کرتی کہ بادشاہ تمکو یہان چھوڑ جائے اور مہر نگار کو [illegible]
پھر مہر انگیز نے کہا کہ مکان موجود ہے ڈھونڈھ لو تمام مکانون مین تلاش کر لو امیر نے عمرو سے پوچھا کہ بھائی یہ کام تمہارا
ہے اور بارہ ہزار دینار سرخ دونگا اور جو تمہارا استاد ہے مہر نگار کو پیدا کیا [illegible] ہر خصال کو ڈھونڈھا چاہیے عمرو
نے چہل ستون اور ہشت بہشت پائین باغ وغیرہ جتنے مکان شاہی تھے سب مین تلاش کیا مگر مہر نگار کا نشان نہ پایا [illegible]
متردد ہوا ناگاہ صحن باغ مین ایک چاہ پر [illegible] عمرو کی نگاہ پڑی عمرو نے اپنے دل مین کہا کہ خدا نخواستہ [illegible] مہر نگار اسی کنوئین

ین بند ہوگی کنوئین کے پاس جو گیا دیکھا کہ اُسکے منھ پر کوئی سو من پتھر تیری کی ایک سل رکھی ہے اور چار ون طرف سے ہوا جانے
ک کی سانس نہین رہی ہے وہ عمرو سے کب ہٹ سکتی تھی امیر کو پکارا کہ ذرا آپ ادھر آئیے یہان آکے ملاحظہ فرمائیے امیر جو
آپکے پاس گئے عمرو نے کہا کہ یا امیر بلا شبہہ مہر نگار اسی کنوئین مین ہے ہمین اُنکو بند کیا ہے اُس گنج حسن کو یہین چھپا رکھا
ہے مگر یہ سل مجھسے نہین ہٹ سکتی ہے خداے قدیر نے آپ ہی کو ایسی طاقت عطا کی ہے امیر سن کے پاس گئے سل کو سرکا کے کنوئین
مین اُترے پہلے تو تاریکی سے کچھ نہ معلوم ہوا مگر ایک لمحہ کے بعد دالان مفروش دکھائی دیے دالان کیطرف جو گئے تو دیکھا مہر نگار
سر بزانو بیٹھی ہے اور رو رو کے دامن اشکون سے بھگو رہی ہے امیر کے پانون کی آہٹ سے جو سر اٹھایا تو امیر کی صورت نظر آئی
دوڑ کر امیر کے گلے سے لپٹ گئی زار زار رو کر کہنے لگی ابیات ہمنے تو ایسا سمجھا آشنائی کی نہ تھی ؂ آشنائی کی تھی ہمنے کچھ برائی کی
نہ تھی ؂ جانتے تھے وصل مین ہوگی بسر عمر عزیز ؂ بیوفا ہمکو خبر رنج جدائی کی نہ تھی ؂ اے حمزہ خدا کے واسطے اب مجھے آپ سے جدا نہ کر
کہ مجھکو سوز فراق کی طاقت نہین ہے دلکو بار ہجر اٹھانے کی قوت نہین ہے ؂ مرا سینہ ہے مشرق آفتاب داغ ہجر انکا ؂ طلوع صبح محشر
چاک ہے میرے گریبان کا ؂ امیر نے اپنی آستین سے اُسکے اشک گلرنگ پونچھکر فرمایا کہ ایجان حمزہ شب فراق گذر گئی روز وصال آیا
ایام عشرت نصیب ہوے درد ہجران پر زوال آیا ؂ میسر ہو گیا ہے آج ہمکو وصل جانانہ کا ؂ بہت مدت مین مُنھ کالا ہوا ہے شام ہجران کا
چلو اس کمند پر چڑھ کے کنوئین سے باہر نکلو اس قصر تاریک سے نکلکر روشنی کی صورت دیکھو یہ کہکر دل تو امیر نے مہر نگار کو کنوئین
سے باہر نکالا بعد ازان سب خواصون کو کنوئین سے باہر نکلوایا پھر آپ اوپر آئے اور اُسیدم محافۂ زرنگار منگوا کر مہر نگار کو سوار
کیا اور بلشاد کام پر خیمے مین لائے جتنے امراے نامدار تھے سبھون نے نذر فتح دی اور مبارک سلامت کی دھوم مچی مہر نگار نے امیر
سے کہا کہ یا ابوالعلا تمکو مجھسے کام تھا سو شکر ہے جامع المتفرقین کا کہ اُسنے مجھکو تمسے ملایا اور مجھے زندہ رکھا اور تمکو ہزارون
آفتون اور مصیبتون سے بچایا پس اب میری خاطر سے اسیران مدائن کو آزاد کروا دو ان قیدیونکو اپنے صدقے مین رہا کرو امیر نے
کہ بچشم اُسیوقت جتنے قیدی تھے سبکو آزاد کیا اور لوٹ پھیر دینے کا حکم دیا اُسیوقت تعمیل حکم کی ہوئی لوٹ سبھون کی پھیر دی
عادی کا حال سُنیے کہ جسوقت امیر نے قتل کا حکم دیا تھا عادی نقار خانے پاس کھڑا ہوا تھا دیکھا تو ایک معشوقہ خورشید منظر
دوازدہ سالہ دس بارہ کنیزون کے ساتھ بھاگی چلی جاتی ہے باز نزاکت سے چل نہین سکتی قدم قدم پر ٹھوکر کھاتی ہے عادی کو
اُسکا انداز نہایت پسند آیا دوڑ کر اُسکو پکڑ لایا معلوم ہوا کہ یہ بختک کی بیٹی ہے ابھی کد خدا نہین ہوئی ہے غنچہ سربستہ ہے غورہ
ناشگفتہ ہے اور بھی خوش ہوا دل مین کہنے لگا کہ صاحبقران کو نوشیروان کی بیٹی ملی تو مین نے بختک کی بیٹی پائی
لیکر اُسے اپنے خیمے مین لیگیا شب کو جب ازالہ بکارت کرنے لگا اُسکو تاب نہ آئی بے تحاشا چلائی عادی نے دیکھا کہ اسکے غل
کرنے مین سخت رسوائی ہوگی مبادا امیر کے کان مین اسکا شور پہونچے بخاطرداری تمام رکھا یہ تو ایک مدت کا لنگوٹ بند
تھا نیا مال دیکھکر رہا گیا تو کمال بیتاب ہو کے باہر نکل کر کوس سکندری کے بجنے کا حکم دیا اور خیمے مین آکر اُس سے معاملہ
کرنے کا ارادہ کیا اُسکے سال قد و قامت کا خیال نہ رہا شہوت چڑھی ہوئی تھی شیطان نے مجبور کر دیا ناگہان اُسکی جبا ط

دوقامت اور کہان عادی کا عمود او جسامت دھر کے جو دبایا اُسنے چڑیا کیطرح منھ کھول دیا مرغ روح قفس عنصری
دا ہوا کوس سکندری کی جو آواز بلند ہوئی اور لشکریون کے کان مین پہونچی خسرو ہند و بہرام و مقبل وغیرہ جتنے
رتھے تیار ہوکر جلو خانے مین حاضر ہوے اور تمام فوج کی کمر بندی ہوگئی اور پرے کے پرے رسالے اور پلٹنون کے جے
سوقت مہر نگار کو لیے ہوے مسند پر بیٹھے تھے اور عمرو شراب پلاتا تھا اور رود تار ابجا کرگاتا تھا طبل سکندری کی
سنتے ہی امیر کے کان کھڑے ہوے اور بکمال حیرت عمرو سے کہنے لگے کہ جلد دریافت تو کرو کہ طبل سکندری کیون بجا
اسیر چوب پڑنے کا کیا سبب ہوا اور آپ مسند سے اُٹھکر جھٹ پٹ سلاح بدن پر لگائے اور عمرو کے انتظار مین ٹہلنے لگے
جو جلو خانے مین گیا دیکھا کہ خسرو ہند و بہرام و مقبل وغیرہ جتنے امرا و شاہان نامدار ہین مسلح گھوڑون پر سوار کھڑے ہین
جلو خانے کے باہر تمام لشکر پرا باندھے تیار ہے فوجون کے پرے جمے ہین عمرو نے لندھور و بہرام سے پوچھا کہ سبب تمھارے
ہونے کا کیا ہے اور اُسکا سبب کیا ہوا ہے وہ بولے اور تم ہم کچھ نہین جانتے طبل سکندری کی آواز سنکر حسب دستور تیار
ہین امیر کے علم کے منتظر اور جان نثاری کے امیدوار ہین باقی مفصل کیفیت تمکو معلوم ہوگی ہم صاحبقران کے پاس تھے
نہ کچھ سنا ہوگا اس مشورہ مین بھی تمھارا دخل خواہ مخواہ ہوا ہوگا عمرو حیران ہوا کہ یہ ماجرا کیا ہے یہ تازہ نیا شعبدہ ہے
ہو رہا اور اسی طرف سے نقار خانے مین گیا کیا بہ جینی قلا جینی سے کہا کہ امیر پوچھتے ہین تمنے کسکے کہنے سے طبل سکندری
بجایا اور تمھارے پاس کون شخص حکم لایا وہ بولے کہ عادی کرب حکم دے گئے تھے عمرو متعجب ہوا اور عادی کے خیمے مین گیا
ے تو واہ واہ عجب صحبت ہے اور ہی مجلس کا رنگ ہے اور ہی کیفیت ہے کہ عادی نے ایک عورت کمسن نازنین کا ازالہ بکر
مار ڈالا ہے اُسکی لاش کو آگے دھرے سر پکڑے فکر مین بیٹھا ہوا ہے عادی سے اُسکا سبب استفسار کیا نادم ہوکر اُسنے جھجک کی
ن کے لانیکا احوال ہمراز ازالہ بکارت کی کیفیت درد جاتا اُسکا اظہار کیا عمرو نے یہ کیفیت امیر سے آکر کہی امیر نے برہم ہوکر
کہ ہان عادی کو پکڑ لاؤ مین اس عورت کے ساتھ عادی کو بھی زندہ قبر مین گاڑونگا مہر نگار نے عادی کی شفاعت
عمرو نے یہ عرض کی کہ جناب عالی حضور نے قلعہ فتح کیا تو اُسنے بھی گڑھی توڑی امیر بارگاہ سے نکلکر جلو خانے مین آئے اور
م کیفیت بیان کرکے ہر ایک پہلوان سے عذر کیا اور کمر کھولنے کا حکم دیا اور آپ بارگاہ مین آرام کیا اور تمام فوج نے بھی
ن اپنی جگہہ پر آکر قیام کیا جب صبح ہوئی امیر نے جشن ہفت روز کا حکم دیا تمام سامان جشن کا مہیا ہوا جب جشن سے فراغت
ی ہنوز کوچ کا حکم نہ دیا تھا کہ عادی نے عرضی پامال ہندی کی امیر کی خدمت مین گذرانی امیر اُسکو مطالعہ کرکے بہت
متردد ہوے اور اس عرضی کو لندھور کے ہاتھ مین دیا خسرو بھی پڑھکر بہت مشوش ہوا اُسمین لکھا تھا کہ فیروز شاہ ترک ختائی
ساڑھے تین لاکھ سوار و پیدل سے چڑھ آیا ہے چند بار صف جنگ ہوئی لیکن چونکہ اُسکے ساتھ فوج کثیر ہے ہر بار اُسکی فتح ہوئی فدوی
ہوکر قلعہ صابرین بند ہوا ہے اگر صاحبقران یا خسرو ہندوستان اس مہم کیطرف توجہ فرمائینگے تو یہان ترک کی تمام
دیجائیگی نصیب دشمنان ہم لوگ تصدق ہوجائینگے صاحبقران نے لندھور سے فرمایا کہ تم جا کر اس سرکش کو گوشمالی دو اور

ملک کو فضل خدا سے فتح کرو لندھور نے آبدیدہ ہو کر کہا کہ مین امیدوار تھا کہ اپنی زندگی زیر قدم مبارک بسر کرونگا اور
ایک روز فرق مبارک پر سے نثار ہوجاؤنگا لیکن حضور مجکو جدا کرتے ہین اور مفارقت مین مبتلا کرتے ہین صاحبقران
نے کہا کہ خدا ناکردہ مین تمکو اپنے سے جدا کیون کرنے لگا تھا مگر بالفعل اگر تمکو نہ بھیجون تو ہندوستان سا ملک مفت مین
ہاتھ سے نکلجائیگا انشاء اللہ تعالے جب فتح کی خبر لکھوگے مین فی الفور تمکو اپنے پاس بلاؤنگا جب تلک تم نہ آوگے مہر نگار
سے شادی نہ کرونگا یہ کہکر مقبل و عمرو کو چالیس ہزار سوار سمیت مہر نگار و زہرہ مصری کے ساتھ مکہ معظمہ کیطرف روانہ کیا
اور بہت روپیہ نقد و جنس مصارف زاد راہ کے واسطے ساتھ کر دیا اور فرمایا کہ ہم بھی خسرو ہندوستان کو سوار کرکے آتے ہین
اور بہت جلد انشاء اللہ تعالی تمھاری ملاقات سے مسرت اٹھاتے ہین عادی کو حکم دیا کہ ہمارا پیش خیمہ بصرے کیطرف روانہ
ہو اسی امر مین اہتمام کرو چند روز مین عمرو و مقبل مہر نگار و زہرہ مصری کو لیکر مکے پہونچے اور صاحبقران مع لندھور
و بہرام فوج سمیت بصرے مین داخل ہوے میر بحر کو بلا کے جہاز طلب کیے اور خسرو ہندوستان کو با فوج جہازون پر سوار
کر کے فاتحہ خیر پڑھا اور جہازونکا لنگر اٹھوادیا اگلی صبح کو فرمایا کہ ای بہرام ہر چند تم لوگون کی جدائی مجھے بہت شاق ہے
لیکن کیا کیا جائے کہ فلک تفرقہ پرداز دیکھ نہین سکتا ہے دیدار فراق ہے تم جانتے ہوگے مین خسرو ہندوستان اور تمکو اپنا
قوت بازو سمجھتا ہون اور تمھین لوگون کی اعانت اور مدد سے یہ اولو العزمیان کر رہا ہون اگر ہم ہندوستان پر خسرو کو اگر
نہ بھیجتا تو چارہ کیا تھا اور تمکو بھی خسرو کی مدد و اعانت کیواسطے روانہ نہ کرون تو اور کون ایسا ہے کہ جسے وہان بھیجون کیونکہ
فیروز شاہ خطائی قطع نظر زبردست ہونے کے فوج کثیر رکھتا ہے اور اسطرف کے لوگون مین سربرآوردہ ہے صلاح وقت یہ ہے کہ
چین مین جاکر فیروز شاہ کے ملک کو غارت و تاراج کرو اور اسکے شہرون مین ہل چل ڈالو اسطرف سے لندھور اسپر
دھاوے کرے اور اسطرف تم اسکا ملک ویران کرکے اسکی پشت مارو جب اس مہم کو سر کر چکوگے خسرو کے ساتھ مین تمکو بھی بلاؤنگا
اور جبتک تم دونون آدمی میرے پاس نہ پہونچوگے مین شادی مہر نگار سے نہ کرونگا بہرام نے عرض کی کہ الٰہی تا جہان
باشد تو باشی مجھے حضور کے حکم سے سرتابی کیا ہے حضور کے قدمون کی مفارقت کا البتہ ملال ہوتا ہے اگر حضرت کے قدمون
پر نثار ہو جائین زہے سعادت ہماری اور فرق مبارک پر تصدق ہون تو خوشا قسمت ہماری القصہ بہرام بھی اسی دن
مع فوج جہاز پر سوار ہوکے روانہ ہوا اور بعض یہ روایت بھی کرتے ہین کہ ملک چین مین کوئی غنیم آیا تھا اسکے دفع کیواسطے
بہرام کو امیر نے چین کیطرف روانہ کیا بہرحال امیر بہرام کو رخصت کرکے مع فوج نصرت شعار مکے کیطرف روانہ ہوے اور ترک
اہالی و موالی بہت عجلت سے کام فرما ہوے چنانچہ سات منزلین طے کر چلے تھے کہ سرداران تنگ و اجل نے بیان کیا
کہ یہان سے دو کوس کے فاصلے پر دہنی طرف ایک دریائے عظیم الشان واقع ہے وہان کنارے دریا کے مرغزار ہے اور اس
مقام کو النگ زمرد کہتے ہین فضا اسکی قابل بیان کے نہین لائق دیکھنے کے رشک گلزار فرخار ہے امیر نے عادی سے
فرمایا کہ ہمارا خیمہ النگ زمرد کے میدان مین برپا ہو اسی جگہ مقام کرو حکم کی دیر تھی فی الفور عادی نے بارگاہ دارا

لب دریا نصب کیا امیر میدان النگ زمرد مین اترے رات کی رات تو خیمے مین آرام کیا صبح کو بارگاہ سے نکلکر دیکھین تو واقعی ایسا مقام پر فضا ہی کہ دیکھنے مین نہین آیا ہی ایک طرف کو جہانتک نگاہ جاتی ہی فرش زمردین بچھا نظر آتا ہی اور کوسون تک سبزہ نیم قد لہلہا رہا ہی دوسری طرف نہر اگلہ کیسا لب دریا منزلون تک کھلا ہوا ہی کہ آنکھون کو جسکے دیکھنے سے طراوت حاصل ہوتی ہی نہایت فرحت افزا ہی اور ایک جانب دریا کے کنارے سے ملا ہوا کوہ پر شکوہ ہی جس پر سیکڑون تختے گلہای رنگا رنگ کے کھلے ہوے ہین اور انواع اقسام کے درخت میوہ دار پھلے پھولے کھڑے ہین اور ہرن پاڑے چیتل بارہ سنگھے نیل گاؤ چکارے کے غٹ کے غٹ چھلانگین مارتے پھرتے ہین اور ہزارون اقسام کے پرند درختہای میوہ کی شاخون پر بیٹھے ہوے چہچہا رہے ہین اور پہاڑ پر چوندی ڈبرے جھیل چشمے جا بجا واقع ہین انکے کنارے پر غول کے غول قرقرے مرغابی جیسے سرخاب قازون کے بیٹھے ہوے ہین اور پہاڑ کی چھنڈ لوین تیتر لوے بٹیر کبک تدرو دوڑتے پھرتے ہین امیر اس مرغزار کو دیکھکر نہایت خوش ہوے اور تمام دن چرند اور پرند کا شکار کھیلے شام کو جب بارگاہ مین داخل ہوے اپنے کھانے کے قابل شکار تو باورچیخانہ خاص مین بھجوایا باقی امرایان و شہریاران و پہلوانان و افسران سپاہ پر تقسیم فرمایا تمام رات بدستور عیش و نشاط مین مصروف رہے صبح کو خوابگاہ سے اٹھکر بعد رفع ضروریات پوشاک بدل کے دنگل پر بیٹھے ہنوز کوچ کا حکم نہ دیا تھا کہ دو عیارون نے بعد ادائے شرائط آداب عرض کی کہ زوبین کاؤس ستر ہزار کی جمعیت سے حضور سے لڑنے کو آتا ہی اور بہت سی فوج جرار اور پہلوانان نامدار ہمراہ لاتا ہی اور سبب اسکے آنے کا یہ ہوا کہ **نوشیروان** جو مصر کی طرف بزعم ناقص خود حضور کے قتل کرنے کے واسطے جاتا تھا اثناے راہ مین اسکے خبر دارون نے خبر دی کہ حمزہ نے مدائن کو قتل و غارت اور تاراج کر ڈالا اور مہر نگار کو شبستان حرم سے نکال کر لے گیا **نوشیروان** یہ حال پر ملال سنکر کمال غمگین اور ملول ہوا اور مدائن کیطرف الٹا پھرا ہر گاہ مدائن کو آکر خراب دیکھا اور مہر نگار کو نپایا سر اپنا دھنکر کہا کہ اس خانہ خراب بختک نے مجھکو اور میرے شہر کو خراب کیا اور میری عزت اور آبرو مین بھی رخنہ انداز ہوا کہ شہر کا شہر تباہ ہوا اور ملکہ کو حمزہ نکال لے گیا ہم چشمون مین روسیاہ ہوا اگر مین بزرجمہر کے کہنے پر عمل کرتا تو آج ایسا روز بد نہ دیکھتا ہمین بختک نے اپنے گھر سے آکر پگڑی دے ماری کہ میری مان کو تو عمرو نے مارے اور بیٹی کو عادی یہ خبر جو سلاطین ہفت اقلیم کو پہونچے گی تو حضرت کو کیا کہین گے کہ ایک عرب زادہ کو اتنا منہ لگایا اور اپنے ملک مین اسکو دخیل فرمایا کہ اسنے تمام ملک کو برباد اور تاراج کیا اور اسکا تدارک **نوشیروان** سے نہو سکا **نوشیروان** نے آبدیدہ ہوکر کہا کہ مین سخت حیران ہون کہ اسکی تدبیر کیا کرون جو تو نے کہا وہ مین نے کیا مگر حمزہ کسی صورت قابو مین نہین آتا کہ اسکی گردن مارون اور اسکے ہمراہیون کے گوشت کو چیل کوون کو لٹاؤن بختک نے کہا کہ گستہم کے سوا اور کوئی ایسا نظر نہین آتا کہ جسکو حمزہ کے مقابلے پر مقرر فرمایئے اور اسکے ہمراہ فوج جرار بھجوایئے **نوشیروان** نے یہ سنکر اسی دم ایک شقہ بہ طلب گستہم روانہ کیا اور ساسانیون کی تشفی کی اسی دن خبر پہونچی کہ زوبین کاؤس

ستر ہزار سوار سے حضور کی ملازمت کے واسطے آیا ہے یہان سے دو کوس کے فاصلہ پر خیمہ زن ہے بادشاہ نے اُسی وقت بختک کو مع چند سردار اُسکے استقبال کے واسطے بھیجا بختک نے اثنائے راہ مین تمام کیفیت امیر کی ژوبین کاؤس سے بیان کی وہ مردک بولا کہ تم خاطر جمع رکھو اگر سر سواری حمزہ کو قتل نہ کیا تو ژوبین نام نہ رکھا بعد اس گفت و شنید کے ہمراہ ژوبین نوشیروان کی خدمت مین حاضر ہوا نوشیروان نے ژوبین سے بہت دکھڑا رویا ژوبین نے بہت سی بادشاہ کو تسلی اور تشفی دی اور عرض کی کہ فدوی اسیوقت رخصت کا امیدوار ہے اب یہان فدوی کو ایک ایک ساعت سال سال بھر کے برابر ہے توقف ایک لمحہ کا بھی ناگوار ہے سر سواری اگر حمزہ کو سزا نہ دی اور مہر نگار کو لے نہ آیا تو ژوبین نام نہین ایک چلو پانی مین ڈوب مرونگا پھر حضور کو بلکہ جملہ محبتون کو منھ نہ دکھاؤنگا نوشیروان نے خوش ہوکر فوراً ژوبین کو خلعت دامادی پہنا کے فرمایا کہ جلد تیار ہوکر مع فوج جرار و پہلوانان خونخوار کے حمزہ کو مار کے مہر نگار کو لے آؤ کہ تمہارے ساتھ اُسکی شادی کر دون اور بلکہ اپنا جانشین کر دون اور دو سردار اپنے یہان کے بھی تیس ہزار سوار سمیت ژوبین کے ساتھ کیے چنانچہ وہ سب اسطرف روانہ ہو چکے امیر نے ہنسکر فرمایا کہ آج اسی جا مقام رہے اور لشکر کا یہین قیام رہے اُسکی آمد دیکھے لین جوانان نبرد آزما بھی بیکار بیٹھے ہوئے اکتا رہے تھے کچھ ہاتھ پاؤن ہلا مین معرکہ جدال و قتال کو رونق بخشین یہ فرما کے پھر جشن مین مصروف ہوئے اور اُسکا انتظار کرنے لگے عصر کے وقت سامنے سے ایک گرد غلیظ اُٹھی فوج کی آمد دکھائی دی جب مقراض بادنے گریبان گرد کو چاک کیا ستر علم دکھائی دیے اور کئی ہزار سوارون کے پرے کے پرے نظر پڑے ژوبین نے آتے آتے سامنے ڈیرہ ڈالا اور سامان جنگ کرنے لگا شب کو نامیان و تومیان نے آکر امیر سے کہا کہ ژوبین کے لشکر مین طبل جنگ بجا امیر نے فرمایا کہ ہمارے لشکر مین بھی طبل جنگ بجے اور بہت جلد سامان مہیا ہو سب حکم ہوتے ہی کبابہ حبشی و قلابہ حبشی نے اٹھارہ من تبریزی کی چوبین ہاتھ مین لیکر طبل سکندری پر ڈنکا دیا اُسکی آواز کی دھمک سے ژوبین کے لشکر کے کتنے آدمیون کے کان کے پردے پھٹ گئے تمام لشکر کفار کا کلیجہ دہلا الغرض رات بھر دونون لشکرون مین جنگ کی تیاری ہوا کی تمام شب سامان رزم کی دھوم رہی جب شاہ خاور بادشاہ فلک الکواکب مع فوج انجم شکست دے کے تخت فلک چہارم جلوہ افروز ہوا اسطرف سے ژوبین کاؤس ستر ہزار سوار لیکر میدان مین پہونچا اور اسطرف صاحبقران پانچ لاکھ سوار سے رزمگاہ مین صف آرا ہوئے جوانان عرب مستعد جنگ ہوئے میلان پہلوانان غنیم لشکر اسلام کو دیکھکر دنگ ہوئے بیلدارون نے جھنڈی جھاڑی بوٹی سے میدان کو صاف کر کے زمین کو ہموار کیا سقون نے ہزارے فوارے مشکون کے دہانے مین لگا کر کے پانچ ہاتھ مین سپید انکو آبپاشی سے سیلاب کر دیا نقیبون اور چاوشون نے باآواز بلند کہنا شروع کیا کہ جسکو دعوی شجاعت اور بہادری ہو سے میدان مین نکلکر سرخروئی حاصل کرے کہ آج دلاوری و شجاعت کا امتحان ہے یہی گوے یہی میدان ہے سب کے رونگٹے کھڑے ہو گئے ایک دوسرے کا منھ

دیکھنے لگا ملک الموت نے خرگاہ مین اپنا خیمہ استادہ کیا مریخ ہر جوان کی پیشانی پر چمکنے لگا ہر شخص کے گلے مین رہ آہنی
مانند موم چپیان ہوگئی سمجھے کہ کڑی لڑائی پڑیگی ہر بہادر بچارا آئینہ مین صورت مرگ دیکھنے اور ایک دوسرے پر آوازہ
پھینکنے لگا اور جس سے جسکو چشمک تھی طعنہ زن ہوا ؎ مرا آنکس کہ پیش من آید بجنگ ٭ نہ بندید بجز دو زخ و گور تنگ
آج بکیتون کی بکیتی معلوم ہوگی دیکھیے کسکا شملہ بند پاے مرکب ہوکر کسکا پاؤن پیچھے کسکا قدم آگے بڑھتا ہی کس کے پاؤن
کا توڑ حریف کے ہاتھ چڑھتا ہی یہ آوازے فوجون مین ہو ہی رہے تھے کہ ثروپین کاوس نے قلب لشکر سے اپنا گھوڑا
نکالا ناف میدان مین آکر للکارا کہ اے خدا پرستو تم مین سے جسکو آرزوے مرگ ہو وہ میرے سامنے آئے میری شمشیر آبدار اور
سنان جانستان کا پھل کھائے صاحبقران سے لاف زنی اُسکی سُنکر نہ رہا گیا سیاہ قیطاس کو صف لشکر سے نکالا صاعقہ
کیطرح سے ثروپین کے سر پر پہونچکر اس زور سے سیر کی نگاہ وری کہ بیش قدم ثروپین کا مرکب پسپا ہوگیا ثروپین کیفیت
دیکھکر بدحواس سا ہوگیا امیر سے پوچھا کہ حمزہ تیرا ہی نام ہی تو ہی سردار لشکر اسلام ہی امیر نے فرمایا مین ہی ایک بندہ
ناچیز رب المعبود کا ہون خدا پرستون کی خدمتگزاری کرتا ہون ثروپین بولا کہ اے حمزہ کسواسطے اپنی جان کو ہلاکت
مین ڈالتا ہی کس خیال خام مین پڑا ہی مہر نگار کو میرے حوالے کر کہ مین اُسکے ساتھ جا کر شادی کرون اور تو رومال سے ہاتھ
باندھکر میرے ساتھ چل کہ مین تیرا قصور شاہنشاہ ہفت کشور سے معاف کرا دون صاحبقران نے فرمایا کہ نادان
ہذیان کیون بکتا ہی اگر نشہ بہادری کا رکھتا ہی تو پہلے اپنا حربہ کرکے حوصلہ دل کا نکال لے بعد اُسکے میری ضربون کو
سنبھال لے یہ سُنتے ہی ثروپین نے ایک نیزہ امیر کے سینۂ بے کینہ پر لگایا امیر نے نیزے کے پھل کو پکڑکے بسہولت کھینچا
نیزہ مانند خلال فراشان اُسکے ہاتھ سے نکل آیا تب اُسنے جھنجھلا کر گرز اُٹھایا امیر نے سپر گرشاسپی پر اُسکو روکا اور
کوئی وار اُسکا ہونے نہ پایا نہایت شرمندہ ہوا اور بہت کھسیانا ہوا تو اتر توالی اُسنے کئی گرز لگائے امیر نے سب ضربین
اُسکی خالی دین وہ گرز زمین پر پڑے اور ایک گرد کا تتق بر سر ہوا امیر جو دامن گرد مین پوشیدہ ہوگئے تو ثروپین
لاف زنی کرنے لگا کہ وہ مارا اور خاک مین ملا دیا اور پست کیا کہان ہین اُسکے ہواخواہ اگر ایک کی بھی ہڈی کی
نکال دین تو انعام دون ابھی فوج کا عہدہ دار کرون امیر نے یہ کلام اُسکا جب سُنا سیاہ قیطاس کو برنگ برق خاطف
گرماکے روبرو آکر کہا کہ او گبر کسکو تو نے مارا اور کسکو خاک مین ملایا تیری جان کا ملک الموت تو مین تیرے سر پر کھڑا ہون
دیکھ تو انشاء اللہ تعالی ابھی قعر دوزخ مین تجھے ڈالتا ہون لا ایک ضرب اور بھی لگا لے کہ ہاسہا تیرا ارمان نکل جائے
اُسنے پھر بزور تمام گرز اُٹھا کر مارا امیر نے خالی دیکر ہاتھ بڑھا کے گرز کو تو چھین لیا اور اُسکو جسطرح باز صعوہ کو یا چرغ
کبوتر کو پنجے مین اُٹھا لیتی ہی گھوڑے کے زین سے چنگل مین اُٹھا کر زمین پر دے پٹکا اور آپ اپنے مرکب سے کود کر اُسکی
چھاتی پر چڑھ کے خنجر اُسکی گردن پر رکھکر فرمایا کہ اب کیا کہتا ہی اُس لاف زنی کا ثمرہ دیکھا اب بھی کچھ حوصلہ ہی وہ گڑگڑانے
لگا اور کینہ دل مین رکھکر مسلمان ہوا امیر اُسکی چھاتی پر سے اُتر پڑے اور الگ کھڑے ہوگئے وہ اُٹھکر امیر کے قدمون

## مقابلہ کرنا ژروبین کا صاحبقران سے اور دے مارنا امیر کا ژروبین کو اور دم خنجر رکھنا گلے پر صاحبقران کا بظاہر مسلمان ہونا ژروبین کا



گرا امیر نے اسکو گلے سے لگایا لشکر اسلام مین شادیانے بجنے لگے علمداروں نے پرچم فتح کے علمون پر کھولدیے فوج ژروبین منکوب مدبور گریان و نالان اپنے فرودگاہ کیطرف پھری اور بڑی شکست فاش حاصل ہوئی امیر مظفر منصور مع ژروبین اپنے لشکر مین داخل ہوے مبارک سلامت کی دھوم مچی جشن کے سامان ازسرنو ہونے لگے ہرگاہ دسترخوان بچھا اور کھانا چنا گیا صاحبقران نے ژروبین کا منھ ہاتھ دھلوا کر اپنا ہم نمک کیا اور بعد تناول طعام جام مے گلفام گردش مین آیا خوب جی بھر کے بادۂ ارغوانی پیا ژروبین نے صاحبقران سے کہا کہ غلام رخصت ہوتا ہی فوج کو جا کر مسلمان کرتا ہوں اور کل صبح کو تبنے سردار فوج ہین حضور مین لا کر انکی ملازمت کرواتا ہوں امیر نے بہ بشاشت تمام فرمایا کہ آفرین صد آفرین یہی چاہیے کار خیر مین عجلت مناسب ہی ان سب کو دائرۂ اسلام مین داخل فرمایئے غرض کہ وہ رخصت ہو کر اپنے لشکر مین گیا اور فریب و مکر کی فکر مین مصروف ہوا

## شبخون مارنا ژروبین کا لشکر اسلام پر اور زخمی ہو کر نہ ملنا امیر کا اس مقام پر

س صاف باطن را نمیباشد غبار کینہ ہا ٭ دیدہ باشی صحبت خاکستر و آئینہ ہا ٭ صاف طینت جب سے صاف ہوتے ہیں بغض و عداوت نہین رکھتے اور گذشتہ کا خیال مطلق اور تلافی کی نیت نہین رکھتے یہان تو امیر کا اس مردود پر اعتماد اور اعتبار ہوا وہ مردود لشکر مین پہونچا اور یہی سامان اور انتظام کرنے لگا کہ لوگون کو تشفی دیکر کہا کہ ہم حیلہ سے مسلمان ہوا ہون ایک مسلط زادہ کو دم دے کیا ہون تم لوگ سب مستعد ہو مین حمزہ پر آج شبخون مارونگا اسکی فوج کو

